دینے میں توقف کیا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہو ہاں اور میں بھی تمہارے ساتھ گواہی دیتا ہوں پھر انہوں نے کہا ہاں۔ (شرح نہج البلاغہ: جز:12، ص:192)

## حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی رائے کے مطابق آیات کے نزول کے بارے میں دیگر علماء کے اقوال

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی رائے کے مطابق آیات کے نزول کے بارے میں ان دیگر علماء کے اقوال درج ذیل ہیں:

### آیت مبارکہ: 1

قرآن مجید میں ہے:

لَوْ لَا كِتٰبٌ مِّنَ اللّٰهِ سَبَقَ لَمَسَّكُمْ فِيْمَآ اَخَذْتُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ○ (الانفال:68)

اگر (اجتہادی خطاء پر معافی کا حکم) پہلے سے اللہ کی طرف سے لکھا ہوا نہ ہوتا تو (بدر کے کافروں سے) جو (فدیہ کا مال) تم نے لیا تھا اس میں ضرور تمہیں بڑا عذاب پہنچتا۔

### شیخ ابوعلی فضل بن حسن طبرسی کا قول

شیخ ابوعلی فضل بن حسن طبرسی متوفی 548ھ اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں: روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فدیہ لینے کو ناپسند کیا تھا حتیٰ کہ سعد بن معاذ نے آپ کے چہرے میں ناپسندیدگی دیکھی۔ انہوں نے کہا: یارسول اللہ! یہ پہلی جنگ ہے جس میں ہم نے مشرکین سے مقابلہ کیا ہے اور میرے نزدیک مشرکین کو قتل کر کے خون بہانا زیادہ پسندیدہ ہے۔ (حضرت) عمر بن خطاب نے کہا: یارسول اللہ! ان لوگوں نے آپ کی تکذیب کی اور آپ کو بے وطن کیا۔ آپ آگے بڑھ کر ان کی گردنیں اتاریں۔ علی کو فلاں کی گردن اتارنے دیں اور مجھے فلاں کی گردن اتارنے دیں کیونکہ یہ لوگ کفر کے

امام ہیں۔ ابوبکر نے کہا یہ آپ کے اہل اور آپ کی قوم ہیں ان کے ساتھ نرمی کریں اور ان کو زندہ رہنے دیں۔ آپ ان سے فدیہ لے لیں اس سے ہمیں کفار کے خلاف قوت حاصل ہوگی۔ ابن زید نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اگر آسمان سے عذاب نازل ہوتا تو عمر اور سعد بن معاذ کے علاوہ تم میں سے کوئی نجات نہ پاتا۔

(مجمع البیان: جز: 4، ص: 859)

## آیت نمبر: 2

قرآن مجید میں ہے:

وَلَا تُصَلِّ عَلٰٓى اَحَدٍ مِّنْهُمْ مَّاتَ اَبَدًا (توبہ: 84)

اور آپ ان میں سے کسی کی نماز جنازہ کبھی نہ پڑھائیں۔

## شیخ ابن ابی الحدید کا قول

شیخ ابن ابی الحدید متوفی 656ھ لکھتے ہیں:

حضرت عمر (رضی اللہ عنہ) نے رسول اللہ ﷺ کو عبداللہ بن ابی کی نماز جنازہ پڑھانے سے منع کیا۔ رسول اللہ ﷺ نے پھر بھی اس کی نماز جنازہ پڑھائی اس کے بعد یہ آیت نازل ہوگئی۔

وَلَا تُصَلِّ عَلٰٓى اَحَدٍ مِّنْهُمْ مَّاتَ اَبَدًا (شرح نہج البلاغہ: جز: 12، ص: 55)

## آیت نمبر: 3

قرآن مجید میں ہے:

مَا كَانَ لِنَبِيٍّ اَنْ يَّكُوْنَ لَهٗٓ اَسْرٰى حَتّٰى يُثْخِنَ فِي الْاَرْضِ ؕ

(انفال: 67)

جب تک کہ نبی زمین پر کافروں کا خون نہ بہائے اس کے لئے ان کو قیدی بنانا مناسب نہیں۔

## شیخ ابن ابی الحدید کا قول

شیخ ابن ابی الحدید متوفی 656ھ لکھتے ہیں:

حضرت عبداللہ بن مسعود (رضی اللہ عنہما) سے روایت ہے:

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو لوگوں پر چار وجہ سے فضیلت ہے۔ بدر کے قیدیوں کے متعلق ان کی رائے کے موافق قرآن مجید کی یہ آیت نازل ہوئی۔

مَا كَانَ لِنَبِيٍّ اَنْ يَّكُوْنَ لَـهٗ اَسْرٰى حَتّٰى يُثْخِنَ فِى الْاَرْضِ ط

(انفال:67)

جب تک کہ نبی زمین پر کافروں کا خون نہ بہائے اس کے لئے ان کو قیدی بنانا مناسب نہیں۔ (شرح نہج البلاغہ: ج:12، ص:57)

## آیت نمبر: 4

قرآن مجید میں ہے:

وَاِذَا سَاَلْتُمُوْهُنَّ مَتَاعًا فَسْئَلُوْهُنَّ مِنْ وَّرَآءِ حِجَابٍ ط

(احزاب:53)

اور جب نبی کی ازواج سے کوئی چیز مانگو تو پردے کی اوٹ سے مانگو۔

## شیخ ابن ابی الحدید کا قول

شیخ ابن ابی الحدید متوفی 656ھ لکھتے ہیں:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج کے حجاب کے متعلق ان کی رائے کے مطابق یہ آیت نازل ہوئی۔

وَاِذَا سَاَلْتُمُوْهُنَّ مَتَاعًا فَسْئَلُوْهُنَّ مِنْ وَّرَآءِ حِجَابٍ ط (احزاب:53)

اور جب تم نبی کی ازواج سے کوئی چیز مانگو تو پردے کی اوٹ سے مانگو۔

چوتھی وجہ یہ ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر (رضی اللہ عنہ) کے اسلام کی دعا کی اللھم ایدالاسلام باحد الرجلین

اے اللہ عزوجل! ان دو شخصوں میں سے کسی ایک سے اسلام کی تائید کر۔

(شرح نہج البلاغہ، جز:12، ص57 تا 58)

## دیگر کتب سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خلافت کا ثبوت

دیگر کتب میں اس بات کی صراحت کی گئی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی زوجہ محترمہ کو بتایا کہ میرے بعد حضرت ابوبکر و حضرت عمر رضی اللہ عنہما خلیفہ ہوں گے۔ پہلے آیت مبارکہ پیش کی جاتی ہے۔

## آیت مبارکہ

قرآن مجید میں ہے:

وَاِذْ اَسَرَّ النَّبِیُّ اِلٰی بَعْضِ اَزْوَاجِهٖ حَدِیْثًا ۚ فَلَمَّا نَبَّاَتْ بِهٖ وَاَظْهَرَهُ اللّٰهُ عَلَیْهِ عَرَّفَ بَعْضَهٗ وَاَعْرَضَ عَنْۢ بَعْضٍ ۚ فَلَمَّا نَبَّاَهَا بِهٖ قَالَتْ مَنْ اَنْۢبَاَكَ هٰذَا ؕ قَالَ نَبَّاَنِیَ الْعَلِیْمُ الْخَبِیْرُ ○ (تحریم:3)

اور جب نبی نے اپنی ایک زوجہ کو ایک راز کی بات بتائی پھر جب اس زوجہ نے وہ راز کسی کو بتا دیا اور اللہ نے نبی پر اس کا اظہار کر دیا تو نبی نے اس زوجہ کو کچھ بات بتائی اور کچھ سے اعراض کیا پھر جب نبی نے انہیں اس کی خبر دی تو وہ بولیں آپ کو کس نے بتایا؟ نبی نے کہا مجھے علیم و خبیر نے خبر دی ہے۔

## شیخ ابو علی فضل بن حسن طبرسی کا قول

شیخ ابو علی فضل بن حسن طبرسی متوفی 548ھ لکھتے ہیں:

حضرت زجاج بیان کرتے ہیں کہ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ماریہ قبطیہ کو اپنے اوپر حرام کر لیا تو انہوں نے حضرت حفصہ (رضی اللہ عنہا) کو یہ خبر دی کہ میرے بعد ابوبکر اور عمر (رضی اللہ عنہما) خلیفہ ہوں گے پھر جب حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نے اس راز کو افشاء کر دیا تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان

کی افشاء کی ہوئی خبر میں سے بعض کو انہیں بتایا اور بعض سے اعراض کیا اور جو بتایا وہ یہ تھا کہ ابوبکر اور عمر (رضی اللہ عنہما) میرے بعد حکمران ہوں گے۔ (مجمع البیان: ج: 10، ص: 472)

## شیخ ابن ابی الحدید کا حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی فضیلت بیان کرنا

شیخ ابن ابی الحدید متوفی 656ھ لکھتے ہیں:

جب ہرمزان (بادشاہ) کو قید کیا گیا تو اس کو حضرت عمر (رضی اللہ عنہ) کے پاس تستر سے مدینہ لایا گیا اس وقت اس کے ساتھ مسلمان بھی تھے جن میں حضرت احنف بن قیس اور حضرت انس بن مالک بھی تھے جس وقت ہرمزان کو مدینہ لایا گیا تو وہ اس وقت اپنی پوشاک اور تاج پہنے ہوئے تھے اس وقت انہوں نے دیکھا کہ حضرت عمر (رضی اللہ عنہ) مسجد کی ایک جانب سوئے ہوئے تھے وہ لوگ حضرت عمر (رضی اللہ عنہ) کے پاس ان کے جاگنے کے انتظار میں بیٹھ گئے۔ ہرمزان نے پوچھا عمر کہاں ہیں؟ حاضرین نے کہا یہ لیٹے ہوئے ہیں! ہرمزان نے پوچھا ان کے محافظ کہاں ہیں؟ حاضرین نے کہا: ان کا کوئی دربان اور محافظ نہیں ہے۔ ہرمزان نے کہا پھر تو اس شخص کو نبی ہونا چاہیے۔ حاضرین نے کہا یہ انبیاء کی سیرت پر عمل کرتے ہیں۔ (شرح نہج البلاغہ: ج: 1، ص: 180)

## حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی شہادت

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم احد پہاڑ پر چڑھے آپ کے ساتھ اس وقت حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ، حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ بھی تھے۔ اس پہاڑ میں زلزلہ کی طرح جھٹکے آئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر اپنا پیر مارا اور فرمایا: اے احد ٹھہر جا! تجھ پر ایک نبی ہے، ایک صدیق ہے اور دو شہید ہیں۔

حضرت سعید بن مسیب سے روایت ہے:

جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ منیٰ سے لوٹے تو انہوں نے زمین پر اپنی اونٹنی بٹھائی اور اپنی

چادر کا ایک پلو اونٹنی پر ڈال کر لیٹ گئے پھر آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر دعا کی: اے اللہ عزوجل! میری عمر زیادہ ہوگئی اور میری قوت کم ہوگئی اور میری رعیت بہت پھیل گئی اب میری روح قبض کر لے درآں حالیکہ مجھے ضائع کرنا اور نہ مجھ میں افراط کرنا۔ اس دعا کے بعد ابھی ذوالحجہ کا ماہ ختم نہیں ہوا تھا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ زخمی کر دیئے گئے اور اس کے بعد شہید ہو گئے۔

حضرت ابورافع سے روایت ہے:

حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کا ایک غلام تھا جو چکیاں بناتا تھا اور حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ اس سے ہر روز چار درہم بطور خراج لیتے تھے۔ ابولولو کی حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ملاقات ہوئی تو اس نے کہا: اے امیر المومنین! مغیرہ مجھ سے زیادہ خراج لیتے ہیں ان سے کہیں اس میں کچھ تخفیف کریں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اللہ تعالیٰ سے ڈرو! اور اپنے مالک سے اچھا سلوک کرو اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی نیت یہ تھی کہ حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ سے تخفیف کے لئے کہیں گے وہ غلام غضب ناک ہوا اور اس نے (دل میں) کہا ساری دنیا میں عدل کرتے ہو اور میرے ساتھ عدل نہیں کرتے اور اپنے دل میں ان کے قتل کا منصوبہ بنایا پھر ایک دو دھاری زہر آلود خنجر تیار کیا اور جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ صبح کی نماز پڑھانے کے لئے کھڑے ہوئے تو یہ آپ کے پیچھے جا کر کھڑا ہو گیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اقیموا صفوفکم۔ اپنی صفیں درست کرو اور ابھی اللہ اکبر کہا ہی تھا کہ ابولولو نے خنجر کا ایک وار کندھے پر اور دوسرا وار کوکھ پر کیا۔ ایک قول یہ ہے: چھ وار کیے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ گر پڑے وہ خنجر چلاتا ہوا بھاگا اس کے خنجر سے تیرہ آدمی زخمی ہوئے جن میں سات موقع پر شہید ہو گئے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو اٹھا کر لے جایا گیا۔

حضرت محمد بن سعد سے روایت ہے:

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو چھبیس ذوالحجہ 23ھ بدھ کے دن زخمی کیا گیا اور اتوار کے دن یکم محرم الحرام 24ھ کو آپ کا وصال ہو گیا اسی دن آپ کو دفن کیا گیا۔ دس سال، پانچ ماہ

اور اکیس دن آپ کی خلافت رہی۔ حضرت صہیب رضی اللہ عنہ نے آپ کی نماز جنازہ پڑھائی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کے پہلو میں آپ کو دفن کیا گیا۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ تریسٹھ سال کی عمر میں شہید ہوئے۔

جب لوگ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی عیادت کے لئے آتے تو وہ آپ کی مدح اور تعریف کرتے۔ ایک شخص نے کہا: اے امیر المومنین! آپ کو بشارت ہو۔ آپ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت ہوئی۔ اسلام لانے میں آپ نے سبقت کی پھر خلیفہ ہونے کے بعد آپ نے عدل کیا اور اب شہادت کا مرتبہ پایا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا میں یہ چاہتا ہوں کہ یہ سب برابر سرابر ہو جائے مجھے اجر ملے اور نہ مجھ سے مواخذہ ہو۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے کہا حضرت ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس جاؤ اور عرض کرو کہ عمر (رضی اللہ عنہ) سلام عرض کرتا ہے۔ دیکھو! امیر المومنین نہ کہنا کیونکہ اب میں مومنین کا امیر نہیں ہوں۔ ان سے کہنا کہ عمر بن خطاب (رضی اللہ عنہ) اپنے صاحبوں کے ساتھ دفن ہونے کی اجازت طلب کرتا ہے۔ جب حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما حضرت ام المومنین رضی اللہ عنہا کے پاس گئے تو وہ رو رہی تھیں، یہ پیغام سن کر فرمایا میں نے اس جگہ کو اپنے لیے رکھا تھا لیکن آج میں عمر (رضی اللہ عنہ) کو اپنے اوپر ترجیح دیتی ہوں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے یہ پیغام سن کر فرمایا: جب میں فوت ہو جاؤں تو میرے جنازے کو لے جانا اور حضرت ام المومنین رضی اللہ عنہا کو سلام عرض کر کے دوبارہ اجازت طلب کرنا اگر وہ اجازت دے دیں تو مجھے وہاں دفن کر دینا ورنہ مجھے مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کر دینا۔ (اسد الغابہ: ج:4، ص72 تا 77)

## حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی شہادت کب اور کیسے ہوئی

علامہ احمد بن حجر ہیتمی مکی متوفی 974ھ لکھتے ہیں:

حضرت مسیب سے حاکم نے روایت کیا ہے:

(حضرت عمر رضی اللہ عنہ) جب منیٰ سے روانہ ہوئے اور ابطح میں ٹھہرے تو آپ رضی اللہ عنہ نے کمر سیدھی کر کے اور آسمان کی طرف ہاتھ بلند کر کے فرمایا: اے اللہ عزوجل! میری عمر

زیادہ ہوگئی ہے اور بہت کمزور ہو گیا ہوں اور میری رعایا بکھر گئی ہے مجھے اس حال ہی میں اٹھالے کہ میں نہ ضیاع کرنے والا بنوں اور نہ حد سے زیادہ بڑھنے والا۔ حال ہی میں ذوالحجہ کا ماہ گزرا تھا کہ آپ رضی اللہ عنہ شہادت پا گئے۔

حضرت کعب رضی اللہ عنہ نے آپ رضی اللہ عنہ (یعنی حضرت عمر رضی اللہ عنہ) سے کہا:

مجھے تو علم ہوا ہے کہ آپ رضی اللہ عنہ شہادت پا کر قتل کیے جائیں گے۔

آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: عرب کے جزیرہ میں رہ کر میں شہادت کس طرح پا سکتا ہوں۔

آپ رضی اللہ عنہ سے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ روایت کرتے ہیں کہ

آپ رضی اللہ عنہ نے کہا: اے اللہ عزوجل! مجھے راستے ہی میں شہادت دے دے اور میری موت تیرے رسول کے شہر مقدس میں ہو۔

امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا ہے:

آپ رضی اللہ عنہ نے خطبہ میں ارشاد فرمایا: میں نے خواب دیکھا ہے کہ ایک مرغ نے مجھے ایک یا دو چونچے مارے ہیں اور میں جانتا ہوں کہ موت مجھ تک پہنچ چکی ہے اور لوگ مجھ کو مشورہ دے رہے ہیں کہ میں کسی کو خلیفہ مقرر کر دوں۔ اللہ تعالیٰ اپنے دین اور خلیفہ کو ضائع نہ فرمائے گا اگر مجھے جلدی سے موت آ گئی تو ان چھ اشخاص کے مشورہ سے خلافت کا معاملہ نپٹا لینا جن سے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم وصال تک راضی رہے۔

ایک شخص نے آپ رضی اللہ عنہ سے عرض کیا:

آپ رضی اللہ عنہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کو کیوں خلیفہ مقرر نہیں فرماتے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا: اللہ تعالیٰ تمہارا برا کرے تو نے اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کی وجہ سے بات نہیں کی میں ایسے بندے کو خلیفہ قائم کروں جو طلاق بھی اچھی طرح نہیں دے سکتا۔ اس نے تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دور اقدس میں طلاق دے دی تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ارشاد فرمایا: اس کو کہو کہ وہ اس سے رجوع کر لے۔ آپ رضی اللہ عنہ نوجوان لڑکوں

کو مدینہ منورہ میں دخول کی اجازت نہ دیتے تھے، حتیٰ کہ حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ جو کہ کوفہ کے گورنر تھے انہوں نے آپ رضی اللہ عنہ کو تحریر کیا کہ ان کے پاس ایک نوجوان لڑکا ہے جو لوگوں کو فائدے کے لئے بہت سے اچھے کام جانتا ہے جس طرح کہ آہن گری، نقاشی، تجارت اور چکی بنانا اور اس کے علاوہ۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس کو مدینہ منورہ میں دخول کی اجازت عطا فرمادی۔ اس کا نام ابولؤلؤ تھا۔ اور وہ شخص مجوسی تھا وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس شکوہ لے کر آیا کہ اس سے زیادہ ٹیکس وصول کرتے ہیں یعنی ہر دن کے چار درہم۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: تمہارا ٹیکس تو زیادہ ہی نہیں تو یہ سن کر وہ غصہ میں واپس چلا گیا اور لوگوں میں اس نے یہ بات عام کردی کہ وہ میرے علاوہ باقی تمام کے ساتھ انصاف کیا کرتے ہیں کچھ عرصہ کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس کو کہلا بھیجا اور فرمایا کیا میں آپ رضی اللہ عنہ کو نہ بتاؤں کہ تو کہتا ہے: اگر میں چاہوں تو ایسی چکی بناؤں جو ہوا سے پیسے تو اس نے تیور بدل کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہا: میں تمہارے لئے اس طرح کی چکی بناؤں جس کے متعلق لوگ کلام کریں گے جب وہ چلا گیا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے اصحاب کرام رضی اللہ عنہم سے فرمایا: اس غلام نے ابھی دھمکی دی ہے اور وہ واقعی دھمکی تھی اس نے اپنے دل کے اندر قتل کا منصوبہ بنالیا ایک خنجر بنایا اور اس کو تیز کیا اور اندھیرے میں مسجد کے ایک کونے میں چھپ گیا جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نماز کے لئے جگانے کے لئے تشریف لائے آپ رضی اللہ عنہ احرام سے قبل لوگوں کو صفوں کو برابر کرنے کا فرمایا کرتے تھے ابولؤلؤ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس آکر اس خنجر سے آپ رضی اللہ عنہ کے کندھے اور کولہے پر تین وار کئے جس کی وجہ سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ زمین پر تشریف لے آئے آپ رضی اللہ عنہ کے ساتھ اور تیرہ شخص بھی زخمی ہوئے جن میں چھ تو مر گئے۔ ایک عراقی شخص نے اس پر کپڑا ڈالا جب اس کا دم گھٹنے لگا تو اس نے خودکشی کرلی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو اٹھا کر آپ رضی اللہ عنہ کے گھر پہنچایا گیا سورج اس وقت چڑھنے والا ہی تھا کہ حضرت عبدالرحمان بن عوف رضی اللہ عنہ نے دو چھوٹی چھوٹی سورتیں پڑھ کر لوگوں کو نماز پڑھائی اس کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو نبیذ پلایا گیا جو زخم کے راستے

سے باہر نکل گیا لیکن معلوم نہ ہوسکا پھر لوگوں نے آپ رضی اللہ عنہ کو دودھ پلایا وہ بھی زخم کے راستے سے نکل گیا۔ لوگوں نے کہا: کوئی پریشانی نہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا اگر قتل ہونا پریشانی کی بات ہے تو میں قتل ہو گیا ہوں اس پر لوگ آپ رضی اللہ عنہ کی مدح کرنے لگے اور کہنے لگے کہ آپ رضی اللہ عنہ اپنی جگہ پر بے مثال تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کی قسم! میں پسند کرتا ہوں کہ میں اس دنیا سے اس طرح خروج کروں کہ میرے ذمہ کسی کا کچھ نہ ہو اور میں اپنے واسطے کچھ نہیں چاہتا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت میری سلامتی کی وجہ ہوگی۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے آپ رضی اللہ عنہ کی مدح فرمائی تو آپ رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا اگر میرے پاس زمین کے برابر سونا ہوتا تو میں اس ڈر کی وجہ سے فدا کر دیتا جو بظاہر ہو چکا ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان، حضرت علی، حضرت طلحہ، حضرت زبیر، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف اور حضرت سعد رضی اللہ عنہم پر ایک مکمل مجلس شوریٰ بنائی اور حضرت صہیب رضی اللہ عنہ کو لوگوں کو نماز پڑھانے کا حکم فرمایا اور چھ اشخاص کو تین دن کی مہلت عطا فرمائی آپ رضی اللہ عنہ بدھ کے دن زخمی ہوئے اور 23ھ کے ذی الحجہ میں چار دن باقی رہتے تھے اور اتوار کے دن آپ رضی اللہ عنہ کو سپرد خاک کیا گیا۔

ایک اور روایت میں آیا ہے کہ

آپ رضی اللہ عنہ کی شہادت کے دن سورج گرہن لگ گیا اور جنات نے آپ رضی اللہ عنہ پر نوحہ کیا۔

ایک اور روایت میں آتا ہے کہ

آپ رضی اللہ عنہ نے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا کہ میری موت کسی مسلمان کے ہاتھوں نہ ہوئی پھر آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے بیٹے عبداللہ رضی اللہ عنہ سے ارشاد فرمایا: میرے قرض کا حساب کرو۔ حساب کے بعد آپ رضی اللہ عنہ پر چھیاسی ہزار روپے قرض سامنے آیا۔ ارشاد فرمایا اگر عمر رضی اللہ عنہ کی اولاد کا مال وفا کرے تو اس قرض کو ان کے اموال سے ادا کیا جائے ورنہ بنی عدی سے سوال کرو اگر ان کے مال سے بھی قرض پورا نہ ہو تو قریش سے پوچھو اور ام المومنین

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے پاس حاضر ہو کر عرض کرو عمر رضی اللہ عنہ اپنے دونوں دوستوں کے ساتھ دفن ہونے کی اجازت مانگتا ہے۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے جا کر پوچھا تو آپ رضی اللہ عنہا نے فرمایا میں نے اس جگہ کو اپنی خاطر چھوڑا ہوا تھا مگر آج میں ان کو اپنے اوپر ترجیح دیتی ہوں۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے آکر بتایا کہ ام المومنین رضی اللہ عنہا نے اجازت عطا فرمادی ہے تو آپ رضی اللہ عنہ نے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا۔ آپ رضی اللہ عنہ سے کہا گیا کہ آپ رضی اللہ عنہ وصیت فرمائیں اور خلیفہ مقرر فرمائیں تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں ان چھ اشخاص سے زیادہ کسی کو خلافت کا زیادہ مستحق نہیں جانتا۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے وصال تک ان سے راضی تھے' پھر آپ رضی اللہ عنہ نے ان چھ کے نام لئے پھر ارشاد فرمایا: عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے ساتھ مشاورت میں حاضری دیا کرے گا لیکن خلافت کے اندر اس کا کوئی حصہ نہیں ہوگا اگر سعد رضی اللہ عنہ خلیفہ بن جائے تو وہ اس کا حق دار ہے ورنہ جو خلیفہ بن جائے وہ اس سے مدد لے لے میں نے اس کو عجز اور ضیافت کی وجہ سے معزول نہیں کیا پھر ارشاد فرمایا میں اپنے بعد ہونے والے خلیفہ کو خوف خداوندی اختیار کرنے اور مہاجرین و انصار اور اہل امصار سے حسن سلوک کرنے کی وصیت کرتا ہوں اس کے علاوہ وصیت میں اور بھی اسی طرح کی باتیں تھیں جب آپ رضی اللہ عنہ وصال فرما گئے تو آپ رضی اللہ عنہ کے جنازہ کو لے کر پیدل چلے تو حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کو سلام کیا اور عرض کیا: عمر رضی اللہ عنہ اجازت مانگتا ہے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: ان کو اندر لے آؤ اندر لے جا کر آپ رضی اللہ عنہ کو اپنے رفیقوں کے ساتھ لٹا دیا جب آپ رضی اللہ عنہ کے دفن سے فراغت پالی تو واپس آکر (خلیفہ کو منتخب کرنے کے لئے) جمع ہوئے۔ (الصواعق المحرقہ: ص 280 تا 283)

واللہ ورسولہ اعلم عزوجل وصلی اللہ علیہ وسلم

# حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی ہیں۔ آپ رضی اللہ عنہ اپنے والد محترم سے پہلے اسلام لے آئے تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے ہجرت بھی اپنے والد محترم سے پہلے کی۔ آپ رضی اللہ عنہ قیام اللیل اور صیام النہار تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ کے احوال کے متعلق درج ذیل علماء کرام کے اقوال ہیں۔

## علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری کا قول

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

حضرت عبداللہ بن عمر قرشی عدوی ہیں۔ آپ رضی اللہ عنہ کی والدہ کا نام زینب بنت مطعون بنت مظعون بن حبیب جمحیہ ہے۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما اپنے والد محترم کے ساتھ اسلام لائے اس وقت وہ کم سن اور نابالغ تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے والد محترم سے پہلے ہجرت کی تھی اس پر اتفاق ہے کہ وہ غزوہ بدر میں نہیں تھے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ رضی اللہ عنہ کو کم عمر قرار دے کر واپس کر دیا تھا۔ غزوہ احد میں آپ رضی اللہ عنہ کی شرکت کے متعلق اختلاف ہے۔

ایک قول یہ ہے:

یہ اس غزوہ میں شریک تھے۔

اور ایک قول یہ ہے:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو دوسرے نابالغ لڑکوں کے ساتھ واپس کر دیا تھا۔

صحیح یہ ہے کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سب سے پہلے غزوہ خندق میں شریک ہوئے اور اس کے بعد دیگر غزوات میں شریک ہوئے۔ معرکہ یرموک، فتح مصر اور فتح افریقہ میں شریک ہوئے۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے آثار کی بہت زیادہ اتباع کرتے تھے۔ سفر میں اس جگہ ٹھہرتے جہاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ٹھہرتے تھے اور ہر اس جگہ نماز پڑھتے تھے جہاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھی ہو حتیٰ کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جس درخت کے نیچے اترتے تھے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما اس درخت کو پانی دیتے رہتے تھے کہ کہیں وہ درخت خشک نہ ہو جائے۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کو احادیث مبارکہ بہت یاد تھیں اور فقہ میں اس قدر ماہر نہ تھے۔ دینی معاملات میں بہت محتاط تھے اور فتویٰ دینے میں بھی بہت احتیاط کرتے تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ خلافت کے معاملہ میں نہیں پڑے حالانکہ اہل شام کو ان سے بہت امید تھی اور آپ رضی اللہ عنہ کی طرف بہت میلان تھا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فتنوں میں سے کسی لڑائی میں حصہ نہیں لیا البتہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ساتھ نہ دینے پر نادم رہتے تھے۔

حضرت حبیب رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے:

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے آخری وقت میں کہا مجھے دنیا سے جاتے ہوئے اس کے سوا اور کسی چیز پر قلق نہیں کہ میں نے باغی جماعت کے خلاف قتال میں حصہ نہیں لیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دنیا سے ظاہری پردہ فرمانے کے بعد آپ رضی اللہ عنہ نے کثرت کے ساتھ حج کیے اور صدقہ و خیرات بہت زیادہ کرتے تھے بعض اوقات ایک مجلس میں تیس ہزار درہم خیرات کرتے تھے۔

حضرت ابن الزبیر رضی اللہ عنہما کی شہادت کے تین ماہ بعد 73ھ میں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما وصال فرما گئے۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کے وصال کا سبب یہ تھا کہ حجاج نے ایک شخص کو کہا: وہ بھیڑ میں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کے پاؤں میں نیزے کی نوک چبھو دے۔ حجاج نے یہ اس لیے کیا تھا کہ ایک دن اس نے لمبا خطبہ دیا اور نماز کو مؤخر کر دیا۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا سورج تیرا انتظار نہیں کرے گا۔ حجاج نے کہا میرا ارادہ ہے کہ میں تیرے اس

جگہ ضرب لگاؤں جہاں تیری آنکھیں ہیں۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا: ہاں تو یہ کر سکتا ہے کیونکہ تو ایک جاہل شخص ہے جو ہم پر مسلط کر دیا گیا ہے۔ حجاج اس جواب سے غضب ناک ہوا پھر اس نے ایک شخص کو حکم دیا کہ وہ زہر میں بجھا ہوا نیزہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کے پاؤں میں چبھو دے اس زخم کی تکلیف سے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فوت ہو گئے۔ آپ رضی اللہ عنہ کی نماز جنازہ حجاج نے پڑھائی۔ اس وقت آپ رضی اللہ عنہ کی عمر مبارک چھیاسی سال تھی۔

(اسد الغابہ: ج:3، ص227 تا 230)

## حکیم الامت مفتی احمد یار خان نعیمی رحمۃ اللہ علیہ کا قول

حکیم الامت مفتی احمد یار خان نعیمی متوفی 1391ھ لکھتے ہیں:

آپ رضی اللہ عنہ قرشی عدوی ہیں۔ حضرت فاروق رضی اللہ عنہ کے فرزند ہیں۔ اپنے والد محترم کے ساتھ مکہ معظمہ میں ایمان لائے۔ بدر میں لڑکپن کی وجہ سے شریک نہ ہوئے۔ حق یہ ہے کہ غزوہ احد میں بھی حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے بچہ ہونے کی وجہ سے شریک نہیں کیا۔ غزوہ خندق میں شریک ہوئے، غزوہ احد میں آپ رضی اللہ عنہ چودہ سال کے تھے۔ بڑے عابد، زاہد، محتاط اور متبع سنت تھے۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

ہم لوگوں کو دنیا نے اپنی طرف راغب کر لیا سوائے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے۔

حضرت میمون ابن مہران فرماتے ہیں:

میں نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما جیسا متقی، ابن عباس (رضی اللہ عنہما) جیسا عالم نہ دیکھا۔

حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے ایک ہزار سے زیادہ غلام آزاد کیے۔ ظہور نبوت سے ایک سال پہلے پیدا ہوئے اور تہتر 73 میں حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہما کے قتل کے تین مہینہ بعد وفات پائی۔ آپ رضی اللہ عنہ کی وصیت تو یہ تھی کہ آپ رضی اللہ عنہ کو حل میں دفن کیا جائے مگر حجاج نے ایسا نہ کرنے دیا تو آپ رضی اللہ عنہ ذی طویٰ میں دفن کیے گئے مہاجرین کے قبرستان میں۔

پ رضی اللہ عنہ کی وفات کا واقعہ یہ ہے کہ ایک بار حجاج نے جمعہ کا خطبہ دراز کیا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: سورج تیرا انتظار نہ کرے گا وہ بولا کہ میں چاہتا ہوں کہ تمہیں اندھا کر دوں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اگر تو چاہے تو ایسا کر سکتا ہے کہ تو ایک احمق شخص ہے جو ہم پر مسلط کر دیا گیا ہے۔ نیز آپ رضی اللہ عنہ حج میں حجاج سے پہلے ہی عرفہ میں حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی قیام گاہ میں جا کر ٹھہر جاتے تھے۔ ان وجوہ سے حجاج آپ رضی اللہ عنہ سے کینہ رکھنے لگا۔ اس نے ایک شخص سے کہا اس نے زہریلا نیزہ آپ رضی اللہ عنہ کے تلوے میں چبھو دیا راہ چلتے ہوئے اس سے آپ رضی اللہ عنہ کی موت واقع ہوئی۔ چوراسی یا چھیاسی سال آپ رضی اللہ عنہ کی عمر ہوئی۔ آپ رضی اللہ عنہ کے فضائل بہت ہیں۔ (مرآۃ المناجیح: ج:8، ص:566)

واللہ ورسولہ اعلم عزوجل وصلی اللہ علیہ وسلم

# ام المومنین حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا

حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زوجہ مطہرہ اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی ہیں۔ آپ رضی اللہ عنہا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اعلان نبوت سے پانچ سال قبل پہلے پیدا ہوئی تھیں۔ آپ رضی اللہ عنہا پہلے خنیس ابن حذافہ رضی اللہ عنہ کے نکاح میں تھیں۔

امام ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل بخاری متوفی 256ھ روایت کرتے ہیں۔

یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب کرام رضی اللہ عنہم میں سے تھے بدر میں حاضر ہوئے اور مدینہ منورہ میں فوت ہو گئے۔ (صحیح البخاری: رقم الحدیث: 5122)

## زوجیت کا شرف

حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہجرت کے تیس ماہ بعد شعبان میں نکاح فرمایا۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جن ازواج مطہرات سے نکاح فرمایا اور ان کی رخصتی بھی ہوئی یا جن سے نکاح فرمایا اور ان کی رخصتی نہیں ہوئی ان کی تفصیل درج ذیل ہے۔

علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی 855ھ لکھتے ہیں:

1- سب سے پہلے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت خدیجہ بنت خویلد رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا۔

2- پھر حضرت سودہ بنت زمعہ رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا۔

3- پھر حضرت عائشہ بنت ابی بکر رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا۔

4- پھر حضرت حفصہ بنت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا۔

5- پھر حضرت ام سلمہ ہند بنت ابی امیہ رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا۔

6- پھر حضرت جویریہ بنت الحارث رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا یہ غزوہ المریسیع میں قید ہو کر آئی تھیں۔

7- پھر حضرت زینب بن جحش رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا۔

8- پھر حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا۔

9- پھر حضرت ریحانہ بنت زید رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا یہ بنو قریظہ سے تھیں اور ایک قول یہ ہے کہ بنو نضیر سے تھیں۔ نبی کریم ﷺ نے ان کو قید کیا پھر ان کو آزاد کر کے چھ ہجری میں ان سے نکاح کیا۔

10- پھر حضرت ام حبیبہ رملہ بنت ابی سفیان رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا۔ صحابیات میں ان کے سوا اور کسی کا نام رملہ نہیں ہے۔

11- پھر حضرت صفیہ بنت حیی بن اخطب رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا۔ یہ حضرت ہارون علیہ السلام کی اولاد سے تھیں۔ سات ہجری میں غزوہ خیبر میں گرفتار ہوئی تھیں۔ نبی کریم ﷺ نے ان کو اپنے لئے منتخب کر لیا اور ان کو آزاد کر کے ان سے نکاح کر لیا۔

12- پھر ذوالقعدہ سات ہجری میں عمرۃ القضاء کے موقع پر مکہ مکرمہ سے دس میل کے فاصلہ پر مقام سرف میں حضرت میمونہ بنت الحارث رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا۔

13- حضرت فاطمہ بنت الضحاک رضی اللہ عنہا سے بھی نکاح کیا۔

14- حضرت اسماء بنت النعمان رضی اللہ عنہا سے بھی نکاح کیا آپ ﷺ کی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن کی تعداد اور ان کی ترتیب میں اختلاف ہے۔ مشہور یہ ہے کہ وصال کے وقت آپ ﷺ کی نو ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن تھیں اور کل گیارہ ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن تھیں اور دو باندیاں تھیں۔ باقی وہ ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن جن سے آپ ﷺ نے نکاح کیا اور ان کی رخصتی بھی ہوئی یا جن سے صرف نکاح ہوا ان کی تعداد اٹھائیس ہے۔

1- حضرت ریحانہ بنت زید

2-حضرت الکلابیہ

ان کے نام میں اختلاف ہے۔

ایک قول یہ ہے کہ

ان کا نام عمرہ بنت زید ہے۔

دوسرا قول یہ ہے کہ

ان کا نام العالیہ بنت ظبیان ہے۔

حضرت زہری نے کہا ہے کہ

نبی کریم ﷺ نے العالیہ بنت ظبیان سے نکاح کیا اور رخصتی بھی ہوئی پھر آپ نے ان کو طلاق دے دی۔

اور ایک قول یہ ہے کہ

رخصتی نہیں ہوئی اور آپ ﷺ نے ان کو طلاق دے دی۔

ایک قول یہ ہے کہ

یہی فاطمہ بنت الضحاک ہیں۔

حضرت زہری نے فرمایا ہے کہ

نبی کریم ﷺ نے ان سے نکاح کیا رخصتی کے بعد انہوں نے آپ ﷺ سے پناہ طلب کی تو آپ ﷺ نے ان کو طلاق دے دی۔

3-حضرت اسماء بنت النعمان

ان سے نبی کریم ﷺ نے نکاح کیا اور ان کو بلایا تو انہوں نے کہا آپ خود آئیں تو آپ ﷺ نے ان کو طلاق دے دی۔

ایک قول یہ ہے کہ

انہوں نے ہی آپ سے پناہ طلب کی تھی۔

ایک قول یہ ہے کہ

یہ بنت قیس ہیں جو الاشعث بن قیس کی بہن ہیں ان کے بھائی نے ان کا آپ سے نکاح کیا تھا پھر وہ حضرموت چلے گئے اور ان کو بھی ساتھ لے گئے اور وہاں ان کو نبی کریم ﷺ کے وصال کی خبر پہنچی تو انہوں نے اپنی بہن کو ان کے شہر واپس بھیج دیا اور خود اسلام سے مرتد ہو گئے اور ان کی بہن بھی مرتدہ ہو گئیں۔

4- ملیکہ بنت کعب اللیثی

ایک قول یہ ہے کہ انہوں نے ہی آپ ﷺ سے پناہ طلب کی تھی۔

ایک قول یہ ہے کہ

آپ نے ان سے عمل تزویج کیا تھا پھر یہ آپ ﷺ کے پاس ہی فوت ہو گئیں لیکن پہلا قول صحیح ہے۔

5- حضرت اسماء بنت الصلت السلمیہ

ایک قول یہ ہے کہ ان کا نام سبا ہے نبی کریم ﷺ نے ان سے نکاح کیا تھا اور یہ رخصتی سے پہلے فوت ہو گئی تھیں۔

6- حضرت ام شریک ازدیہ ان کا نام عزبہ ہے نبی کریم ﷺ نے دخول سے پہلے ان کو طلاق دے دی تھی اور یہی وہ ہیں جنہوں نے اپنا نفس نبی کریم ﷺ کو ہبہ کیا تھا یہ نیک خاتون تھیں۔

7- خولہ بنت ہذیل

ان سے نبی کریم ﷺ نے نکاح کیا پھر آپ ﷺ کے پاس پہنچنے سے پہلے ان کی وفات ہو گئی۔

8- شراف بنت خالد

دحیہ کلبی کی بہن ہیں۔ نبی کریم ﷺ نے ان سے نکاح کیا اور رخصتی سے پہلے ان کی وفات ہو گئی۔

9- لیلیٰ بنت الخطیم

رسول اللہ ﷺ نے ان سے نکاح کیا یہ غیرت والی تھیں انہوں نے مطالبہ کیا کہ آپ نکاح فسخ کر دیں سو آپ نے نکاح فسخ کر دیا۔

10- حضرت عمرہ بنت معاویہ الکندیہ

اس سے پہلے یہ آپ تک پہنچیں نبی کریم ﷺ کی وفات ہوگئی۔

11- حضرت الجندعیہ بنت جندب

نبی کریم ﷺ نے ان سے نکاح کیا اور عمل تزویج نہیں کیا۔

ایک قول یہ ہے کہ

ان کے ساتھ عقد نہیں ہوا تھا۔

12- حضرت الغفاریہ

ایک قول یہ ہے کہ یہی السنا ہیں نبی کریم ﷺ نے ان سے نکاح کیا پھر ان کے پہلو میں سفید داغ دیکھا تو آپ نے فرمایا: تم اپنے گھر چلی جاؤ۔

13- حضرت ہند بنت زید۔ ان سے بھی آپ نے دخول نہیں کیا۔

14- حضرت صفیہ بنت بشامہ

آپ نے ان کو قید کیا تھا پھر رسول اللہ ﷺ نے ان کو اختیار دیا آپ نے فرمایا: تم چاہو تو میں تم سے نکاح کر لوں انہوں نے اجازت دے دی آپ نے ان سے نکاح کر لیا۔

15- حضرت ام ہانی

ان کا نام فاختہ بنت ابی طالب ہے حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کی بہن ہیں نبی کریم ﷺ نے ان کو نکاح کا پیغام دیا انہوں نے کہا میں بچوں والی عورت ہوں۔ اور عذر پیش کیا نبی کریم ﷺ نے ان کے عذر کو قبول کر لیا۔

16- حضرت ضباعہ بنت عامر

نبی کریم ﷺ نے ان کو نکاح کا پیغام دیا پھر آپ کو یہ خبر پہنچی کہ یہ بوڑھی ہیں تو

آپ نے ارادہ ترک کر دیا۔

17- حمزہ بنت عون المزنی

نبی کریم ﷺ نے ان کو نکاح کا پیغام دیا ان کے والد نے کہا ان میں کوئی عیب ہے حالانکہ ان میں کوئی عیب نہ تھا پھر جب ان کے والد ان کے پاس گئے تو ان کو برص ہو گیا تھا۔

18- حضرت سودہ قریشہ

رسول اللہ ﷺ نے ان کو نکاح کا پیغام دیا یہ بھی بچوں والی تھیں آپ نے ان کو ترک کر دیا۔

19- حضرت امامہ بنت حمزہ بن عبدالمطلب

ان کو نبی کریم ﷺ پر پیش کیا گیا۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: یہ میری رضاعی بھتیجی ہے۔

20- حضرت عزہ بنت ابی سفیان بن حرب

ان کو ان کی بہن حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا نے نبی کریم ﷺ پر پیش کیا۔ آپ نے فرمایا: چونکہ ان کی بہن حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا میرے نکاح میں ہیں اس لئے یہ مجھ پر حلال نہیں ہیں۔

21- حضرت کلبیہ

ان کے نام کا ذکر نہیں کیا گیا۔ رسول اللہ ﷺ نے ان کے پاس حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو بھیجا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا میں نے اتنی لمبی عورت کوئی نہیں دیکھی تو آپ نے ان کو چھوڑ دیا۔

22- عرب کی ایک عورت تھیں جس کا نام نہیں ذکر کیا گیا آپ نے ان کو نکاح کا پیغام دیا پھر ترک کر دیا۔

23- حضرت درہ بنت ابی سلمہ

ان کو آپ پر پیش کیا گیا۔ آپ نے فرمایا: یہ میری رضاعی بھتیجی ہے۔

24-حضرت امیمہ بنت شراحیل

ان کا ذکر صحیح البخاری میں ہے:

25-حضرت حبیبہ بن سہیل الانصاریہ

نبی کریم ﷺ نے ان سے نکاح کا ارادہ کیا تھا پھر ترک کر دیا۔

26-حضرت فاطمہ بنت شریح

ابو عبید نے ان کا آپ کی ازواج میں ذکر کیا ہے۔

27-العالیہ بنت ظبیان

رسول اللہ ﷺ نے ان سے نکاح کیا یہ آپ کے پاس کچھ عرصہ رہیں پھر آپ نے ان کو طلاق دے دی۔ (عمدۃ القاری: جز: 3: ص 320 تا 321)

## ام المومنین حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا سے ناراضگی کا سبب

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ

میں کافی عرصہ سے یہ سوچ رہا تھا کہ میں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے ایک آیت کے متعلق سوال کروں لیکن ان کی ہیبت کی وجہ سے میں ان سے سوال نہیں کر پا رہا تھا حتیٰ کہ وہ حج کے لئے روانہ ہوئے اور میں بھی ان کے ہمراہ تھا واپسی میں وہ ایک جگہ قضاء حاجت کے لئے گئے جب وہ فارغ ہو کر آئے تو میں نے ان سے کہا: اے امیر المومنین! نبی کریم ﷺ کی ازواج میں سے وہ کون سی دو بیویاں تھیں جنہوں نے آپ سے موافقت نہیں کی تھی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: وہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا تھیں۔ میں نے کہا: اللہ تعالیٰ کی قسم! میں ایک سال سے یہ چاہ رہا تھا کہ آپ سے اس کے متعلق سوال کروں لیکن آپ کی ہیبت کی وجہ سے آپ سے سوال نہیں کر سکا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ایسا نہ کیا کرو جس چیز کے متعلق بھی تمہیں خیال ہو کہ مجھے اس کا علم ہوگا تم اس کے متعلق مجھ سے سوال کر لیا کرو اگر مجھے اس کے متعلق علم ہوگا تو میں تم کو

ضرور بتاؤں گا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: ہم زمانہ جاہلیت میں عورتوں کو کوئی حیثیت نہیں دیتے تھے حتیٰ کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے متعلق وہ حقوق نازل کئے جو نازل کئے اور ان کے متعلق وہ تقسیم کی جو تقسیم کی اسی اثناء میں ایک دن میں نے اپنی بیوی سے کسی کام کے لئے کہا تو اس نے کہا تم اس طرح کر لو۔ میں نے کہا میں نے تم کو جس کام کا کہا ہے تم وہ کام کرو تم اس میں اور باتیں کیوں کر رہی ہو؟ اس نے کہا تعجب ہے اے ابن الخطاب! تم نہیں چاہتے کہ تمہیں جواب دیا جائے حالانکہ تمہاری بیٹی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جواب دیتی ہے حتیٰ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وہ دن غصہ میں گزارتے ہیں پس حضرت عمر رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے چادر اپنی جگہ سے اٹھائی اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے پاس پہنچے اور کہا: اے بیٹی! کیا تم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جواب دیتی ہو حتیٰ کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پورا دن غصہ میں گزارتے ہیں؟ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نے کہا ہاں اللہ تعالیٰ کی قسم! ہم آپ کو ضرور جواب دیتی ہیں۔ میں نے کہا: کیا تم جانتی ہو کہ میں تمہیں اللہ تعالیٰ کے عذاب سے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے غضب سے ڈرا رہا ہوں: اے بیٹی! تم اس دھوکے میں نہ آنا جس کا حسن و جمال آپ کو پسند ہے اور وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو محبوب ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی مراد حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا تھیں پھر میں ان کے پاس سے حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے پاس گیا کیونکہ میری ان سے قرابت تھی میں نے اس سلسلہ میں بات کی انہوں نے کہا تعجب ہے اے ابن الخطاب! تم ہر چیز میں دخل دیتے ہو حتیٰ کہ تم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن میں بھی مداخلت کرنا چاہتے ہو۔ انہوں نے مجھ سے اس قدر شدید مواخذہ کیا کہ میں نے اپنے دل میں ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن کو سمجھانے کا جو منصوبہ بنایا تھا اس پر عمل نہیں کیا پھر میں ان کے پاس سے چلا گیا ادھر میرا پڑوسی ایک انصاری تھا۔ ہم دونوں باری باری رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جاتے تھے ایک دن وہ جاتا اور اس دن نازل ہونے والے احکام کی خبر لے کر آتا اور ایک دن میں جاتا۔ ان دنوں ہمیں غسان کے بادشاہ کی طرف سے خطرہ تھا کہ وہ ہم پر حملہ کرنے والا ہے ایک دن میرے پڑوسی انصاری نے آ کر زور سے دروازہ

کھٹکھٹایا اور کہا۔ کھولو! کھولو! میں نے پوچھا: کیا غسانی نے حملہ کر دیا۔ اس نے کہا اس سے بھی بڑی بات ہوگئی ہے۔ رسول اللہ ﷺ اپنی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن سے الگ ہو گئے ہیں۔ میں نے کہا: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا پر افسوس ہے۔ میں اپنے کپڑے بدل کر وہاں پہنچا تو رسول اللہ ﷺ اپنے بالا خانے پر تھے جس کی طرف سیڑھی سے راستہ تھا اور رسول اللہ ﷺ کا سیاہ فام غلام اس کے ڈنڈے پر بیٹھا تھا۔ میں نے کہا یہ عمر بن الخطاب ہے آپ سے کہو وہ ملنے کی اجازت چاہتا ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ قصہ سنایا۔ جب میں نے حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کا قول سنایا تو رسول اللہ ﷺ مسکرائے رسول اللہ ﷺ ایک چٹائی پر لیٹے ہوئے تھے آپ کے نیچے اور کوئی چیز نہیں تھی اور آپ کے سر کے نیچے چمڑے کا ایک تکیہ تھا جس میں کھجور کے درخت کی چھال بھری ہوئی تھی اور آپ کے پیروں کی طرف درخت کے پتے تھے اور آپ کے سر کے پاس ایک کچی کھال لٹکی ہوئی تھی اور میں نے دیکھا کہ چٹائی کے نشانات آپ کے پہلو میں نقش ہو گئے تھے میں رونے لگا۔ آپ نے پوچھا: اے ابن الخطاب! کیوں رو رہے ہو؟ میں نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! کسریٰ اور قیصر کتنے عیش و آرام میں ہیں اور آپ ﷺ اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں اور آپ ﷺ کا یہ حال ہے۔ آپ نے ارشاد فرمایا: کیا تم اس پر راضی نہیں ہو کہ ان کے لئے دنیا ہو اور ہمارے لئے آخرت ہو۔ (صحیح البخاری: رقم الحدیث: 4913)

امام بخاری نے کتاب المظالم والغصب میں یہ حدیث زیادہ تفصیل سے ذکر کی ہے اس میں یہ اضافہ ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے "اِنْ تَتُوْبَآ اِلَی اللّٰہِ فَقَدْ صَغَتْ قُلُوْبُکُمَا ج" (التحریم: 4) کی تفسیر میں فرمایا۔ میرے پڑوسی نے آکر مجھے بتایا کہ عظیم حادثہ ہو گیا ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے اپنی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن کو طلاق دے دی ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: حفصہ (رضی اللہ عنہا) تو ناکام اور نامراد ہو گئی مجھے پہلے ہی یہ خطرہ تھا کہ ایسا ہونے والا ہے۔ میں نے اپنے کپڑے بدلے اور نماز فجر نبی کریم ﷺ کے ساتھ

پڑھی۔ نبی کریم ﷺ اپنے بالا خانے میں گئے اور وہاں الگ رہے۔ میں حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے پاس گیا تو وہ رو رہی تھیں۔ میں نے کہا: اب کیوں رو رہی ہو؟ کیا میں نے تم کو اس خطرہ سے پہلے آگاہ نہیں کیا تھا کیا تم کو رسول اللہ ﷺ نے طلاق دے دی ہے؟ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نے کہا: مجھے پتہ نہیں۔ آپ وہاں اس بالا خانے میں ہیں۔ پس میں باہر آیا اور منبر کے پاس گیا وہاں لوگ بیٹھے ہوئے تھے اور بعض رو رہے تھے میں تھوڑی دیر ان کے پاس بیٹھا رہا پھر میں اپنے خیالات سے مجبور ہو کر اٹھا اور پھر بالا خانہ پر گیا پھر اسی طرح ماجرا ہوا اور میں پھر منبر کے پاس جا کر لوگوں کے ساتھ بیٹھ گیا پھر میں اپنے دل سے مجبور ہو کر اٹھا اور اس سیاہ فام غلام کے پاس گیا اور اس سے کہا: جاؤ عمر (رضی اللہ عنہ) کے لئے اجازت طلب کرو پھر اسی طرح ہوا جب میں واپس جانے لگا تو وہ غلام مجھے بلا رہا تھا اس نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے آپ کو اجازت دے دی ہے اس وقت آپ ﷺ ایک کھجور کی چٹائی پر لیٹے ہوئے تھے آپ کے اور اس چٹائی کے درمیان کوئی بستر نہیں تھا اور چٹائی کے نشانات آپ کے پہلو میں نقش ہو گئے تھے اور چمڑے کے ایک تکیہ سے آپ نے ٹیک لگائی ہوئی تھی جس میں کھجور کی چھال بھری ہوئی تھی پھر میں نے کھڑے ہوئے آپ کو سلام کیا پھر میں نے پوچھا: کیا آپ ﷺ نے اپنی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن کو طلاق دے دی ہے۔ آپ ﷺ نے نظر اٹھا کر میری طرف دیکھا اور ارشاد فرمایا: نہیں۔ پھر میں نے اسی طرح کھڑے ہوئے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! کاش آپ ﷺ مجھے دیکھیں۔ ہم قریش کے لوگ اپنی بیویوں پر غالب رہتے تھے پھر ہم مدینہ منورہ آئے اور یہاں کی عورتیں اپنے مردوں پر غالب رہتی تھیں۔ نبی کریم ﷺ مسکرائے۔ پھر میں نے کہا: کاش! آپ کو معلوم ہوتا تو میں حفصہ کے پاس گیا اور میں نے کہا: تم کو یہ بات دھوکے میں نہ ڈالے کہ تمہاری سہیلی تم سے زیادہ حسین و جمیل ہے اور نبی کریم ﷺ کو زیادہ محبوب ہے ان کی مراد حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا تھیں۔ آپ دوبارہ مسکرائے جب میں نے آپ ﷺ کو دوبارہ مسکراتے ہوئے دیکھا تو میں بیٹھ گیا پھر میں نے گھر میں نظر

ڈالی سو اللہ تعالیٰ کی قسم! میں نے گھر میں کوئی ایسی چیز نہیں دیکھی جو میری نظر کو لوٹاتی وہاں صرف تین کچی کھالیں تھیں۔ میں نے کہا: آپ اللہ تعالیٰ سے دعا کیجئے کہ وہ آپ کی امت کو خوش حال کر دے کیونکہ فارس اور روم پر تو بہت خوش حالی ہے ان کو دنیا دی گئی ہے حالانکہ وہ اللہ تعالیٰ کی عبادت نہیں کرتے آپ تکیہ لگائے ہوئے تھے۔ آپ نے فرمایا: اے ابن الخطاب کیا تم شک میں ہو؟ یہ وہ لوگ ہیں جن کو ان کی اچھی چیزیں دنیا میں ہی دے دی گئی ہیں۔ میں نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! میرے لئے مغفرت طلب کیجئے۔ نبی کریم ﷺ اس وجہ سے ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن سے الگ ہو گئے تھے کہ نبی کریم ﷺ کی راز کی بات حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو بتا دی تھی اور آپ نے فرمایا: میں ایک ماہ تک ان ازواج کے پاس نہیں جاؤں گا کیونکہ آپ کو ان پر بہت رنج تھا جب اللہ تعالیٰ نے آپ پر عتاب کیا تھا جب انتیس دن گزر گئے تو آپ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے ابتداء کی اور ان کے پاس گئے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: آپ ﷺ نے تو فرمایا تھا کہ آپ ایک ماہ تک ہمارے پاس نہیں آئیں گے اور میں تو ایک ایک رات گن کر گزار رہی تھی۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: مہینہ انتیس دن کا بھی ہوتا ہے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: پھر آپ پر آیت تخییر نازل کی گئی تو میں وہ پہلی عورت تھی جس سے آپ نے ابتداء کی اور فرمایا: میں تم سے ایک بات ذکر کر رہا ہوں اور اس میں کوئی حرج نہیں ہے کہ تم اس معاملہ میں اپنے والدین سے مشورہ کر لو حالانکہ آپ۔ کو خوب معلوم تھا کہ میرے والدین آپ ﷺ سے علیحدگی کا مشورہ نہیں دیں گے پھر آپ۔ نے الاحزاب: 28، 29 کی تلاوت فرمائی۔ میں نے کہا: کیا میں اس معاملہ میں اپنے والدین سے مشورہ کروں گی میں اللہ تعالیٰ کا، اس کے رسول کا اور دار آخرت کا ارادہ کرتی ہوں۔ پھر رسول اللہ ﷺ نے باقی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن کو اختیار دیا تو باقی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن نے بھی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی طرح کہا۔

(صحیح البخاری: رقم الحدیث: 2468)

اس حدیث مبارکہ سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ چونکہ رسول اللہ ﷺ اس بات سے ناراض ہوئے تھے کہ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نے آپ کے راز کی بات حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو بتادی تھی اس لئے آپ نے ایک ماہ کے لئے ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن سے علیحدگی اختیار کر لی تھی اور الاحزاب: 28، 29 میں جو آیت تخییر نازل ہوئی ہے اس سے یہ پتہ چلتا ہے کہ ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن نے آپ سے زیادہ خرچ کا مطالبہ کیا تھا اس پر ناراض ہو کر آپ ﷺ نے ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن سے علیحدگی اختیار کر لی۔ جیسا کہ اس حدیث مبارکہ میں ہے:

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آئے وہ رسول اللہ ﷺ سے آنے کی اجازت طلب کر رہے تھے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے دیکھا کہ لوگ رسول اللہ ﷺ کے دروازے پر بیٹھے ہوئے ہیں اور کسی کو اندر جانے کی اجازت نہیں دی جا رہی پھر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اجازت دی گئی پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ آئے اور اجازت طلب کی سو ان کو بھی اجازت دی گئی۔ انہوں نے دیکھا کہ رسول اللہ ﷺ بیٹھے ہوئے ہیں اور آپ ﷺ کے گرد آپ ﷺ کی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن بیٹھی ہوئی ہیں اور آپ ﷺ افسردہ اور خاموش بیٹھے ہوئے ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے دل میں سوچا کہ میں ضرور کوئی بات کہہ کر رسول اللہ ﷺ کو ہنساؤں گا۔ میں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! کاش آپ ﷺ دیکھتے کہ بنت خارجہ مجھ سے نفقہ کا سوال کرے اور میں اس کی گردن مروڑ دوں۔ سو رسول اللہ ﷺ ہنس پڑے اور فرمایا: ان کو جو تم میرے گرد بیٹھا ہوا دیکھ رہے ہو یہ مجھ سے نفقہ کا سوال کر رہی ہیں پھر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کھڑے ہو کر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی گردن مروڑنے لگے پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کھڑے ہو کر حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کی گردن مروڑنے لگے اور وہ دونوں سے کہہ رہے تھے کہ تم رسول اللہ ﷺ سے اس چیز کا سوال کر رہی ہو جو آپ کے پاس نہیں ہے۔ انہوں نے کہا: اللہ تعالیٰ کی قسم! ہم آئندہ رسول اللہ ﷺ سے کسی ایسی چیز کا سوال نہیں

کریں گی جو آپ ﷺ کے پاس نہ ہو پھر رسول اللہ ﷺ ایک ماہ یا انتیس دن اپنی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن سے الگ رہے تب رسول اللہ ﷺ پر یہ آیت نازل ہوئی۔ ''اے نبی! اپنی بیویوں سے کہیے! اگر تم دنیا کی زندگی اور اس کی زینت کو چاہتی ہو تو آؤ! میں تم کو دنیا کا مال دوں اور تم کو اچھائی کے ساتھ رخصت کر دوں اور اگر تم اللہ تعالیٰ کا ارادہ کرتی ہو اور اس کے رسول کا اور آخرت کے گھر کا تو بے شک اللہ تعالیٰ نے تم میں سے نیکی کرنے والیوں کے لئے بہت بڑا اجر تیار کر رکھا ہے'' نبی کریم ﷺ نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے ابتداء کی اور فرمایا: اے عائشہ رضی اللہ عنہا! میں تمہارے سامنے ایک چیز پیش کر رہا ہوں مجھے یہ پسند ہے کہ تم اس میں جلدی نہ کرو حتیٰ کہ تم اپنے والدین سے مشورہ کر لو پھر رسول اللہ ﷺ نے یہ آیت تلاوت فرمائی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ کیا میں آپ ﷺ کے متعلق اپنے والدین سے مشورہ کروں گی بلکہ میں اللہ تعالیٰ اس کے رسول اور دار آخرت کو اختیار کرتی ہوں اور میں آپ ﷺ سے یہ سوال کرتی ہوں کہ آپ ﷺ اپنی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن کو میرے فیصلہ کے متعلق نہ بتائیں۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ان میں سے جس نے بھی اس کے متعلق سوال کیا میں اس کو بتا دوں گا بے شک اللہ تعالیٰ نے مجھے نہ دشوار بنا کر بھیجا نہ ہی دشواری میں ڈالنے والا بنا کر بھیجا ہے لیکن اللہ تعالیٰ نے مجھے تعلیم دینے والا اور آسانی پیدا کرنے والا بنا کر بھیجا ہے۔ (صحیح البخاری: رقم الحدیث: 4786)

علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی 855ھ اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں:

اختیار دینے کے سبب میں بھی اختلاف ہے اور اس میں حسب ذیل اقوال ہیں۔

1- اللہ تعالیٰ نے آپ کو دنیا کے ملک اور آخرت کی نعمتوں کے درمیان اختیار دیا تھا تو آپ نے دنیا کے مقابلہ میں آخرت کو اختیار کر لیا تھا سو اس نہج پر آپ کو حکم دیا کہ آپ اپنی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن کو اختیار دیں تا کہ آپ ﷺ کی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن کا حال بھی آپ کی مثل ہو۔

2- ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن نے آپ کے اوپر غیرت کی تھی تو آپ نے ایک ماہ تک ان کے پاس نہ جانے کی قسم کھالی تھی۔

3- ایک دن وہ سب ازواج آپ کے پاس جمع ہوئیں اور آپ سے اچھے کپڑے اور اچھے زیورات کا مطالبہ کیا۔

4- ان میں سے ہر ایک نے ایسی چیز کا مطالبہ کیا جو آپ کے پاس نہیں تھی۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے معلم کا مطالبہ کیا۔ حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا نے یمن کے حلوں کا مطالبہ کیا۔ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نے مصر کے کپڑوں کا مطالبہ کیا۔ حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا نے سر پر باندھنے کے کپڑے کا مطالبہ کیا اور حضرت سودہ رضی اللہ عنہا نے خیبر کی چادر کا مطالبہ کیا البتہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کسی چیز کا مطالبہ نہیں کیا تھا۔ (عمدۃ القاری: جز: 19، ص 166 تا 167)

## ام المومنین حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کی سوانح عمری

حکیم الامت مفتی احمد یار خان نعیمی متوفی 1391ھ لکھتے ہیں:

آپ رضی اللہ عنہا ام المومنین ہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی ہیں آپ رضی اللہ عنہا کی ماں کا نام زینب بنت مظعون ہے۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے خنیس ابن حذافہ سہمی کے نکاح میں تھیں ان کے ساتھ ہجرت کی۔ غزوہ بدر کے بعد خنیس فوت ہو گئے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جناب ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے عرض کیا کہ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا سے نکاح کر لو۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے بھی یہ ہی کہا اس کے بعد حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے پیغام دیا۔ چنانچہ تین ہجری میں حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے نکاح میں آئیں۔ ایک بار حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو ایک طلاق دے دی تھی مگر پھر رجوع فرمایا کیونکہ وحی الٰہی آئی کہ حفصہ (رضی اللہ عنہا) آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زوجہ ہیں جنت میں بھی وہ بہت نمازی قائم اللیل ہیں۔ آپ رضی اللہ عنہا سے جماعت صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور تابعین عظام رضی اللہ عنہم نے روایات لیں۔ شعبان 45 پینتالیس میں وفات ہوئی مدینہ منورہ قبر انور ہے۔ (مرآۃ المناجیح: جز: 8، ص: 870)

واللہ ورسولہ اعلم عزوجل و صلی اللہ علیہ وسلم

# حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی اور داماد ہیں۔ جب حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے آپ رضی اللہ عنہ کو اسلام کی دعوت دی تو آپ رضی اللہ عنہ مسلمان ہو گئے۔ آپ رضی اللہ عنہ ابتداء ہی میں مسلمان ہو گئے خود حضرت عثمان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں اسلام قبول کرنے والوں میں سے چوتھا تھا جب آپ رضی اللہ عنہ اسلام لے آئے تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی صاجزادی حضرت سیّدہ رقیہ رضی اللہ عنہا کا نکاح آپ رضی اللہ عنہ کے ساتھ کر دیا۔ حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کے وصال کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دوسری صاجزادی حضرت سیّدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا آپ رضی اللہ عنہ سے نکاح کر دیا۔ جب حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا وصال ہو گیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اگر میری تیسری صاجزادی ہوتی میں اس کو بھی تمہارے نکاح میں دے دیتا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خود ارشاد فرمایا: اگر میری چالیس بیٹیاں بھی ہوتیں تو میں ان سب کو یکے بعد دیگرے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی زوجیت میں دے دیتا حتیٰ کہ ان میں سے کوئی باقی نہ رہتی۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ ان عشرہ مبشرہ میں سے ہیں جن کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جنت کی بشارت دی تھی۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے دین اسلام کی خاطر بہت زیادہ قربانیاں دیں اور ہر حال میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خوش رکھتے تھے حتیٰ کہ دین اسلام کی خاطر شہید ہو کر اپنے خالق حقیقی سے جا ملے۔ آپ رضی اللہ عنہ سے اس قدر احادیث مبارکہ روایت نہیں جس قدر ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا، حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما اور حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما

سے روایت ہیں۔آپ رضی اللہ عنہ کے فضائل وسوانح عمری حسب ذیل ہے۔

## حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا نام ونسب

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا نام ونسب یہ ہے۔

عثمان بن عفان بن ابی العاص بن امیہ بن عبد شمس بن عبد مناف القرشی الاموی۔

(اسد الغابہ: ج:3،ص:376)

## حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا نسب عبد مناف میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جمع ہو جاتا ہے

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا نسب عبد مناف میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جمع ہو جاتا ہے۔(اسد الغابہ: ج:3،ص:376)

## حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی کنیت

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی کنیت ابو عبداللہ ہے اور ایک قول ہے آپ رضی اللہ عنہ کی کنیت ابو عمر ہے۔(اسد الغابہ: ج:3،ص:376)

## حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا اسلام

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ اسلام کی ابتداء ہی میں مسلمان ہو گئے تھے۔

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اسلام کی ابتداء ہی میں مسلمان ہو گئے تھے۔

(اسد الغابہ: ج:3،ص:376)

علامہ احمد بن حجر ہیتمی مکی متوفی 974ھ لکھتے ہیں:

آپ رضی اللہ عنہ قدیمی اسلام یافتہ ہیں۔ (الصواعق المحرقہ: ص:287)

## حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی دعوت اسلام سے مسلمان ہونا

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اسلام کی دعوت دی تو آپ رضی اللہ عنہ اسلام لے آئے۔

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے آپ رضی اللہ عنہ کو اسلام کی دعوت دی اور آپ رضی اللہ عنہ مسلمان ہو گئے۔ (اسد الغابہ: ج:3، ص:376)

علامہ احمد بن حجر ہیتمی مکی متوفی 974ھ لکھتے ہیں:

آپ رضی اللہ عنہ ان لوگوں میں شمار ہوتے ہیں جو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی دعوت اسلام پر اسلام لے آئے۔ (الصواعق المحرقہ: ص:287)

## اسلام قبول کرنے والوں میں چوتھے شخص تھے

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ اسلام قبول کرنے والوں میں چوتھے شخص تھے۔

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ خود فرماتے تھے کہ میں اسلام قبول کرنے والا چوتھا شخص تھا۔

(اسد الغابہ: ج:3، ص:376)

## کن کے بعد اسلام قبول کیا

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ، حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کے بعد اسلام قبول کیا۔

امام ابوالقاسم علی بن الحسن ابن عساکر متوفی 571ھ لکھتے ہیں:

حضرت ابن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ

آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کے بعد اسلام قبول کیا۔ (تاریخ مدینہ دمشق: ج:39، ص:26)

## حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ مقدسہ میں لے جانا

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ اور دوسرے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ مقدسہ میں لے گئے تو آپ نے ان کے سامنے قرآن مجید پڑھا اوران کواسلام کے احکام بیان کئے تو یہ سب مسلمان ہو گئے۔

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

امام ابن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے قریش کے لوگ آتے رہتے تھے ان لوگوں میں سے جن پر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کوزیادہ وثوق اور اعتماد تھا ان کو وہ اسلام کی دعوت دیتے تھے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ، حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ، حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ اور حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ عنہ کو لے کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پہنچے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے سامنے قرآن مجید پڑھا اور ان کو اسلام کے احکام بیان کئے سو یہ سب مسلمان ہو گئے۔

(اسد الغابہ: ج:3، ص:376)

## حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا سے نکاح

جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اسلام لے آئے تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی صاحبزادی حضرت سیدہ رقیہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ آپ رضی اللہ عنہ کا نکاح کر دیا۔

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اسلام لے آئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی صاحبزادی حضرت سیدہ رقیہ رضی اللہ عنہا سے آپ رضی اللہ عنہ کا نکاح فرما دیا۔ (اسد الغابہ: ج:3، ص:376)

## حسین وجمیل جوڑا

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ

ایک بار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے گوشت کا ایک بڑا پیالہ دے کر حضرت عثمان

غنی رضی اللہ عنہ کے پاس بھیجا جب میں آپ رضی اللہ عنہ کے گھر میں داخل ہوا تو حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا بھی بیٹھی ہوئی تھیں میں کبھی حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کے چہرے کی طرف دیکھتا تھا اور کبھی حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی صورت کو دیکھتا تھا۔ جب میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر سے واپس ہو کر رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مبارکہ میں حاضر ہوا تو رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے پوچھا کہ اے اسامہ (رضی اللہ عنہ)! عثمان کے گھر کے اندر تم گئے تھے؟ میں نے عرض کیا! یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! جی ہاں! میں گھر کے اندر گیا تھا۔

حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

کیا تم نے ان میاں بیوی سے حسین و خوبصورت کسی میاں بیوی کو دیکھا ہے؟

میں نے کہا۔

یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کبھی نہیں دیکھا۔ (کنز العمال: رقم الحدیث:36252)

## دو صاحبزادیوں سے یکے بعد دیگرے نکاح

جب حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا وفات پا گئیں تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی دوسری صاحبزادی حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا سے نکاح کر دیا تو گویا حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا یکے بعد دیگرے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی دو صاحبزادیوں سے نکاح ہوا۔

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کی وفات کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دوسری صاحبزادی حضرت سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا کو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے حبالہ عقد میں دیا جب یہ بھی وفات پا گئیں تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اگر میری تیسری صاحبزادی ہوتی تو میں اس کو بھی تمہارے نکاح میں دے دیتا۔ (اسد الغابہ: جز:3،ص:377)

## ذوالنورین کا لقب کیسے ہوا؟

امام احمد بن حسین بن علی بیہقی متوفی 458ھ لکھتے ہیں:

حضرت عبداللہ جعفی رحمۃ اللہ علیہ بیان فرماتے ہیں کہ

مجھ سے میرے ماموں حضرت حسین جعفی رحمۃ اللہ علیہ نے پوچھا تمہیں معلوم ہے کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا لقب ذوالنورین کیوں ہے؟ میں نے کہا نہیں۔ انہوں نے کہا کہ حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم تک حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے علاوہ کسی شخص کے نکاح میں کسی نبی کی دو بیٹیاں نہ آئیں اسی لئے آپ رضی اللہ عنہ کو ذوالنورین کہتے ہیں۔

(سنن الکبریٰ: رقم الحدیث: 13427)

غزوہ بدر میں مسلمانوں کے فتح پانے کی خوشخبری لے کر جس وقت حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ مدینہ منورہ پہنچے اس وقت حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کو دفن کیا جا رہا تھا ان کے انتقال فرما جانے کے بعد حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی دوسری صاحبزادی حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ سے کر دیا تو ان کا بھی 9 ہجری میں وصال ہو گیا غرض یہ کہ اس طرح حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ ذوالنورین ہوئے۔ (تاریخ الخلفاء: ص: 118)

علامہ احمد بن حجر ہیتمی مکی متوفی 974ھ لکھتے ہیں:

جس دن سیدتنا رقیہ رضی اللہ عنہا کو مدینہ منورہ میں سپرد خاک کیا گیا اس دن ایک شخص مسلمانوں کی نصرت کی خوشخبری لے کر آیا پھر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ رضی اللہ عنہا کی بہن حضرت سیدتنا ام کلثوم رضی اللہ عنہا آپ رضی اللہ عنہ کے نکاح میں دے دی۔ حضرت سیدتنا ام کلثوم رضی اللہ عنہا کی وفات ہجرت کے نویں سال میں ہوئی تھی۔

علماء کرام نے فرمایا ہے کہ

کون شخص نہیں جانتا کہ آپ رضی اللہ عنہ کے علاوہ کسی اور شخص کے ساتھ نبی کی دو بیٹیوں سے نکاح ہوا ہو اس وجہ سے آپ رضی اللہ عنہ کو ذوالنورین کہتے ہیں۔

(الصواعق المحرقہ: ص: 287)

## حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کے بطن مبارک سے ایک صاحبزادہ پیدا ہوا

حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کے بطن مبارک سے ایک صاحبزادہ عبداللہ پیدا ہوا جو چھ سال کی عمر پا کر 4ھ میں راہ فردوس ہو گئے۔

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کے بطن مبارک سے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا ایک صاحبزادہ پیدا ہوا جس کا نام عبداللہ تھا وہ چھ سال کی عمر کو پہنچ کر 4ھ میں راہی فردوس ہوئے۔

(اسد الغابہ: ج:3،ص:377)

## حضرت سیدتنا ام کلثوم رضی اللہ عنہا سے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی کوئی اولاد نہ ہوئی

علامہ شہاب الدین احمد بن محمد قسطلانی متوفی 923ھ لکھتے ہیں:

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا ایک صاحبزادہ حضرت سیدتنا رقیہ رضی اللہ عنہا کے شکم مبارک سے پیدا ہوا تھا جن کا نام حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ تھا وہ اپنی ماں کے بعد چھ برس کی عمر پا کر انتقال فرما گئے اور حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا سے آپ رضی اللہ عنہ کی کوئی اولاد نہیں ہوئی۔

(مواہب اللدنیہ وشرح الزرقانی: ج:4،ص:327)

## غزوہ بدر میں شرکت نہ کرنے کے باوجود پھر بھی بدری صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں شمار

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ بنفسہ غزوہ بدر میں شریک نہیں ہوئے کیونکہ ان کی زوجہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی سیّدہ رقیہ رضی اللہ عنہا مرض الموت میں مبتلا تھیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو ان کے پاس ٹھہرنے کا حکم دیا اور جس دن نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور مسلمانوں کو مشرکوں پر فتح حاصل ہوئی اس دن حضرت سیدتنا رقیہ رضی اللہ عنہا کا وصال ہو گیا لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا بدر کے مجاہدین میں شمار کیا اور ان کو مال غنیمت سے حصے اور اجر میں شریک کیا۔ (اسد الغابہ: ج:3،ص:377)

## مال غنیمت عطا فرمانا

علامہ احمد بن حجر ہیتمی مکی متوفی 974ھ لکھتے ہیں:

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اذن سے آپ رضی اللہ عنہا کی دیکھ بھال کے لئے نہ جا سکے تھے اور آپ رضی اللہ عنہا کے پاس رہے۔ آپ رضی اللہ عنہ کے لئے جنگ بدر کے مال

غنیمت سے حصہ کو قائم فرمایا گیا اس وجہ سے آپ رضی اللہ عنہ کو جنگ میں شامل ہوانے والوں میں شمار کیا گیا۔ (الصواعق المحرقہ: ص: 287)

## اگر میری چالیس صاحبزادیاں بھی ہوتیں تو یکے بعد دیگرے عثمان رضی اللہ عنہ کے نکاح میں دے دیتا

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اگر میری چالیس بیٹیاں بھی ہوتیں تو میں ان سب کو یکے بعد دیگرے حضرت عثمان (رضی اللہ عنہ) کی زوجیت میں دے دیتا حتیٰ کہ ان میں سے کوئی بھی باقی نہ رہتی۔

(اسد الغابہ: جز: 3، ص: 377)

## حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا دو بار ہجرت فرمانا

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے ایک بار حبشہ کی طرف ہجرت فرمائی اور دوسری بار مدینہ منورہ کی طرف ہجرت فرمائی تھی۔

علامہ احمد بن حجر ہیتمی مکی متوفی 974ھ لکھتے ہیں:

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے دو بار ہجرت کی۔ پہلی ہجرت حبشہ کی طرف تھی اور دوسری ہجرت مدینہ منورہ کی طرف تھی۔ (الصواعق المحرقہ: ص: 287)

## اوس بن ثابت کے ہاں قیام

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ جب حبشہ سے مدینہ منورہ کی طرف ہجرت کر کے تشریف لے آئے تو اوس بن ثابت کے ہاں قیام فرمایا۔

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اسلام لے آئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی صاحبزادی

حضرت سیّدہ رقیہ رضی اللہ عنہا کا نکاح آپ رضی اللہ عنہ کے ساتھ کر دیا پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اور حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا نے مکہ مکرمہ سے حبشہ کی طرف ہجرت کی پھر مکہ مکرمہ آ گئے اور مدینہ منورہ کی طرف ہجرت کی جب مدینہ منورہ پہنچے تو حسان بن ثابت کے بھائی اوس بن ثابت کے ہاں قیام کیا۔ (اسد الغابہ: ج:3، ص:376)

## سب سے پہلے ہجرت کرنے والے

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ وہ مقدس صحابی ہیں جنہوں نے اہل و عیال کے ساتھ سب سے پہلے ہجرت کی۔

علامہ احمد بن حجر ہیتمی مکی متوفی 974ھ لکھتے ہیں:

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

اپنے اہل و عیال کے ساتھ ہجرت کرنے والوں میں سیّدنا عثمان غنی رضی اللہ عنہ سب سے اول شخص ہیں۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اللہ تعالیٰ ان دونوں کے ساتھ ہو۔ (الصواعق المحرقہ: ص:288)

## حضرت لوط علیہ السلام کے بعد اول مہاجر

حضرت لوط علیہ السلام کے بعد سب سے پہلے مہاجر حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ ہیں جنہوں نے اپنے گھر والوں کے ساتھ ہجرت کی۔

علامہ احمد بن حجر ہیتمی مکی متوفی 974ھ لکھتے ہیں:

حضرت لوط علیہ السلام کے بعد حضرت سیّدنا عثمان غنی رضی اللہ عنہ پہلے شخص ہیں جنہوں نے اپنے گھر والوں کے ساتھ ہجرت کی۔ (الصواعق المحرقہ: ص:288)

## مذہب اسلام کو کبھی نہیں چھوڑ سکتا

امام ابو القاسم علی بن الحسن ابن عساکر متوفی 571ھ لکھتے ہیں:

محمد بن ابراہیم سے روایت ہے کہ

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ جب حلقہ بگوش اسلام ہوئے تو ان کا پورا خاندان بھڑک اٹھا حتیٰ کہ آپ رضی اللہ عنہ کا چچا حکم بن ابی العاص اس قدر ناراض اور برہم ہوا کہ آپ کو پکڑ کر ایک رسی سے باندھ دیا اور کہا کہ تم نے اپنے باپ دادا کا دین چھوڑ کر ایک دوسرا نیا مذہب اختیار کرلیا ہے جب تک تم اس نئے مذہب کو نہیں چھوڑو گے ہم تمہیں نہیں چھوڑیں گے اسی طرح باندھ کر رکھیں گے۔

یہ سن کر آپ رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا:

اللہ تعالیٰ کی قسم! مذہب اسلام کو میں کبھی نہیں چھوڑ سکتا اور نہ کبھی اس دولت سے دست بردار ہوسکتا ہوں میرے جسم کے ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالو یہ ہوسکتا ہے مگر دل سے دین اسلام نکل جائے یہ ہرگز نہیں ہوسکتا۔ حکم بن ابی العاص نے جب اس طرح آپ رضی اللہ عنہ کا استقلال دیکھا تو مجبور ہوکر آپ کو رہا کردیا۔ (تاریخ مدینہ دمشق: ج:39،ص:26)

## دین کی خاطر قربانی

علامہ احمد بن حجر ہیتمی مکی متوفی 974ھ لکھتے ہیں:

ابن سعد سے روایت ہے کہ

جب آپ رضی اللہ عنہ اسلام لے آئے تو آپ رضی اللہ عنہ کے چچا حکم بن ابی العاص بن امیہ نے آپ رضی اللہ عنہ کو پکڑ کر مضبوط طریقہ سے باندھ دیا اور کہا اپنے آباؤ اجداد کے دین کو ترک کر کے نئے دین کو چاہتے ہو جب تک تو اس دین کو نہیں ترک کرے گا اس وقت تک میں آپ کو نہیں چھوڑوں گا جب حکم نے آپ رضی اللہ عنہ کے دین میں آپ رضی اللہ عنہ کی پختگی کو ملاحظہ کیا تو چھوڑ دیا۔ (الصواعق المحرقہ: ص:288)

## حضرت ابراہیم علیہ السلام اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے شکل وصورت میں مشابہت

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ

رسول اللہ ﷺ نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے ساتھ اپنی صاحبزادی حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا کا نکاح کر دیا تو ان سے ارشاد فرمایا کہ تمہارے شوہر حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ تمہارے دادا ابراہیم علیہ السلام اور تمہارے والد محترم (سیّدنا) محمد مصطفیٰ ﷺ سے شکل و صورت میں بہت مشابہ ہیں۔ (کنز العمال: رقم الحدیث: 36220)

## حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا حلیہ مبارکہ

امام ابوالقاسم علی بن حسن ابن عساکر متوفی 571ھ لکھتے ہیں:

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ درمیانے قد کے خوبصورت شخص تھے۔ رنگ میں سفیدی کے ساتھ سرخی بھی شامل تھی۔ چہرے پر چیچک کے داغ تھے۔ جسم کی ہڈیاں چوڑی تھیں۔ کندھے کافی پھیلے ہوئے تھے۔ پنڈلیاں بھری ہوئی تھیں۔ ہاتھ لمبے تھے جن پر کافی بال تھے۔ داڑھی بہت گھنی تھی۔ سر کے بال گھنگھریالے تھے۔ دانت بہت خوبصورت تھے اور سونے کے تار سے بندھے ہوئے تھے۔ کنپٹیوں کے بال کانوں کے نیچے تک تھے اور پیلے رنگ کا خضاب کیا کرتے تھے۔ (تاریخ مدینہ دمشق: ج: 39، ص: 26)

## سب سے زیادہ حسین

امام ابوالقاسم علی بن حسن ابن عساکر متوفی 571ھ لکھتے ہیں:

حضرت عبداللہ بن حزم مازنی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

انہوں نے فرمایا کہ میں نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو دیکھا تو میں نے عورتوں اور مردوں میں سے کسی کو ان سے زیادہ حسین اور خوبصورت نہیں پایا۔

(تاریخ مدینہ دمشق: ج: 39، ص: 17)

## جنت کی بشارت

حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

میں مدینہ منورہ کے ایک باغ میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھا کہ ایک صاحب آئے اور اس باغ کا دروازہ کھلوایا تو نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: دروازہ کھول دو اور

آنے والے شخص کو جنت کی بشارت دو میں نے دروازہ کھولا تو دیکھا وہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہیں۔ میں نے ان کو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کے مطابق جنت کی بشارت دی اس پر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے خدائے تعالیٰ کا شکر ادا کیا اور اس کی حمد وثناء بیان کی پھر ایک صاحب آئے اور انہوں نے دروازہ کھلوایا۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے بارے میں بھی ارشاد فرمایا: ان کے لئے بھی دروازہ کھول دو اور ان کو بھی جنت کی بشارت دیدو۔ میں نے دروازہ کھولا تو دیکھا کہ وہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ ہیں میں نے ان کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشخبری سے مطلع کیا۔ انہوں نے خدائے تعالیٰ کی حمد وثناء کی اور اس کا شکر ادا کیا پھر ایک تیسرے صاحب نے دروازہ کھلوایا تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے ارشاد فرمایا: آنے والے کے لیے دروازہ کھول دو اور اسے ان مصیبتوں پر جو اس شخص کو پہنچیں گی جنت کی خوشخبری دو۔

حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ

میں نے دروازہ کھولا تو دیکھا آنے والے شخص حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ ہیں میں نے ان کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کے مطابق خوشخبری دی اور حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان سے ان کو آگاہ کیا۔ انہوں نے اللہ تعالیٰ کی حمد وثناء کی اور اس کا شکر ادا کیا اور ارشاد فرمایا: آنے والی مصیبتوں پر اللہ تعالیٰ سے مدد طلب کی جاتی ہے۔

(صحیح البخاری: رقم الحدیث: 3695)

## فرشتے بھی حیاء کرتے ہیں

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے گھر میں لیٹے ہوئے تھے اس حال میں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی دونوں رانیں یا دونوں پنڈلیاں کھلی ہوئی تھیں۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اجازت طلب کی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو اجازت دے دی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اسی طرح لیٹے رہے پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم باتیں کرتے رہے پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اجازت طلب کی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو اجازت دے دی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم اسی طرح لیٹے رہے اور باتیں کرتے رہے پھر

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اجازت طلب کی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اٹھ کر بیٹھ گئے اور اپنے کپڑے درست کر لیے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ آ کر باتیں کرتے رہے جب وہ سب چلے گئے تو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے کہا: حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آئے تو آپ نے ان کا کچھ خیال نہیں کیا اور نہ ان کی کوئی پرواہ کی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ آئے تو آپ نے ان کی بھی کوئی پرواہ نہیں کی اور جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ آئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم اٹھ کر بیٹھ گئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے کپڑے درست کر لیے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: میں اس شخص سے کیسے حیاء نہ کروں جس سے فرشتے بھی حیاء کرتے ہیں۔ (صحیح مسلم: رقم الحدیث: 6087)

## حضرت عثمان رضی اللہ عنہ حیاء دار

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زوجہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اجازت طلب کی اس حال میں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے بستر پر حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی چادر اوڑھ کر لیٹے ہوئے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اسی حالت میں آنے کی اجازت دے دی۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اپنی ضرورت پوری کر کے چلے گئے پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اجازت طلب کی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو اسی حالت میں اجازت دی وہ بھی اپنی حاجت پوری کر کے چلے گئے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا پھر میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے اجازت طلب کی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم بیٹھ گئے اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے ارشاد فرمایا: اپنے کپڑے درست کر لو۔ پھر میں اپنی حاجت پوری کر کے چلا گیا۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے کہا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا وجہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے لئے اس قدر نہیں گھبرائے جس قدر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے گھبرا گئے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: عثمان رضی اللہ عنہ ایک حیاء دار مرد ہیں اور مجھے خدشہ تھا کہ اگر میں نے اسی حالت میں ان کو اجازت دے دی تو وہ مجھ سے اپنی حاجت بیان نہیں کریں گے۔ (صحیح مسلم: رقم الحدیث: 6088)

## مصائب کے ساتھ جنت کی بشارت

حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

انہوں نے اپنے گھر میں وضو کیا پھر باہر آئے اور کہا میں ضرور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رہوں گا اور آج سارا دن آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ گزاروں گا وہ مسجد میں گئے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق سوال کیا۔ حاضرین نے بتایا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فلاں طرف گئے ہیں۔ حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے پوچھتے پوچھتے گیا حتیٰ کہ حضور اریس کنویں میں داخل ہو گئے میں دروازے کے پاس بیٹھ گیا۔ اس کا دروازہ لکڑی کا تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قضاء حاجت کے بعد وضو کیا۔ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کھڑا ہو گیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اریس کنویں کے وسط میں ٹانگیں اقدس لٹکا کر بیٹھ گئے۔ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو سلام کیا اور پھر جا کر دروازے کے پاس بیٹھ گیا۔ میں نے دل میں کہا۔ آج میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا دربان بنوں گا پھر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آئے اور انہوں نے دروازہ کھٹکھٹایا میں نے کہا کون ہے؟ انہوں نے کہا ابوبکر رضی اللہ عنہ! میں نے کہا ٹھہرو! پھر میں گیا اور میں نے کہا یہ ابوبکر رضی اللہ عنہ ہیں اور آنے کی اجازت طلب کر رہے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ان کو اجازت دے دو اور جنت کی بشارت دے دو پھر میں آیا اور میں نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کہا: جائیں آپ رضی اللہ عنہ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جنت کی بشارت دے رہے ہیں۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آئے اور کنویں کی منڈیر پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی داہنی جانب ٹانگیں لٹکا کر بیٹھ گئے جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بیٹھے ہوئے تھے اور انہوں نے اپنی پنڈلیوں سے کپڑا اٹھا لیا میں پھر واپس جا کر دروازے پر بیٹھ گیا میں اپنے بھائی کو وضو کرتے ہوئے چھوڑ کر آیا تھا میں نے دل میں سوچا کہ اگر اللہ تعالیٰ نے فلاں کے ساتھ خیر کا ارادہ کیا تو اس کو بھی بھیج دے گا اچانک کوئی شخص دروازہ کھٹکھٹا رہا تھا۔ میں نے کہا کون ہے؟ اس نے کہا: عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ! میں نے کہا ٹھہریئے۔ پھر میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر سلام عرض کیا اور کہا اب حضرت عمر رضی اللہ عنہ اجازت

طلب کر رہے ہیں۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ان کو اجازت دے دو اور ان کو جنت کی بشارت دے دو پھر میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس گیا اور کہا اب آپ رضی اللہ عنہ جائیں اور رسول اللہ ﷺ آپ رضی اللہ عنہ کو جنت کی بشارت دیتے ہیں پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ گئے اور کنویں کی منڈیر پر رسول اللہ ﷺ کی بائیں جانب بیٹھ گئے اور اپنی دونوں ٹانگیں کنویں میں لٹکا لیں پھر میں واپس آ کر بیٹھ گیا اور میں نے دل میں کہا۔ اگر اللہ تعالیٰ نے فلاں کے ساتھ خیر کا ارادہ کیا تو اس کو بھیج دے گا پھر ایک شخص نے آ کر دروازہ کھٹکھٹایا۔ میں نے کہا کون ہے؟ اس نے کہا: عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ! میں نے کہا ٹھہریئے۔ میں نے نبی کریم ﷺ کے پاس جا کر خبر دی۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: اس کو اجازت دو اور جو مصائب اس کو لاحق ہوں گے ان کے ساتھ اس کو جنت کی بشارت دو۔ میں نے کہا جایئے رسول اللہ ﷺ آپ کو ان مصائب کے ساتھ جنت کی بشارت دے رہے ہیں جو آپ کو لاحق ہوں گے وہ آئے انہوں نے دیکھا کہ منڈیر بھر چکی ہے وہ ان کے سامنے کی جانب بیٹھ گئے۔

سعید بن مسیب فرماتے ہیں کہ

اس حدیث مبارکہ سے میں نے یہ نتیجہ نکالا کہ ان کی قبریں بھی اسی طرح ہوں گی۔

(صحیح مسلم: رقم الحدیث: 6092)

## دوبار جنت خریدی

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے دو بار جنت خریدی ہے ایک بار تو بیر رومہ خرید کر اور دوسری بار جیش عسرہ کے لئے سامان دے کر۔

بیر رومہ کی خریداری کا واقعہ یہ ہے کہ جب نبی کریم ﷺ مکہ مکرمہ سے ہجرت فرما کر مدینہ منورہ تشریف لے گئے تو اس زمانہ میں وہاں بیر رومہ کے علاوہ اور کسی کنویں کا پانی میٹھا نہ تھا۔ یہ کنواں وادی عقیق کے کنارے ایک پرفضا باغ میں ہے جو مدینہ طیبہ سے

تقریباً چار کلومیٹر کے فاصلے پر ہے اس کنویں کا مالک یہودی تھا جو اس کا پانی فروخت کیا کرتا تھا اور مسلمانوں کو پانی کی سخت تکلیف تھی تو رسول اللہ ﷺ کی ترغیب پر حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے آدھا کنواں بارہ ہزار درہم میں خرید کر مسلمانوں پر وقف کر دیا اور طے یہ پایا کہ ایک روز مسلمان پانی بھریں گے اور دوسرے دن یہودی مگر جب یہودی نے دیکھا کہ مسلمان ایک روز میں دو روز کا پانی بھر لیتے ہیں اور میرا پانی خاطر خواہ نہیں بکتا تو پریشان ہو کر بقیہ آدھا بھی حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے ہاتھ آٹھ ہزار درہم میں بیچ دیا۔ اس کنویں کو آج کل بیر حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں۔ (مستدرک: رقم الحدیث: 4626)

## فضیلت عثمان غنی رضی اللہ عنہ

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

مجھے اللہ تعالیٰ نے وحی کے ذریعے فرمایا ہے کہ میں اپنی دو اچھی صاحبزادیوں یعنی ام کلثوم اور رقیہ رضی اللہ عنہما کو عثمان رضی اللہ عنہ کے نکاح میں دے دوں۔ (الصواعق المحرقہ: ص:290)

## حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سخی شخص

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

عثمان رضی اللہ عنہ میری امت میں تمام سے حیاء رکھنے والے اور سخی شخص ہیں۔

(الصواعق المحرقہ: ص:291)

## نبی کریم ﷺ کے بعد سب سے زیادہ حیاء دار

حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

اس امت کے نبی کے بعد عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ سب سے زیادہ حیادار ہیں۔

(الصواعق المحرقہ: ص:291)

## حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پردے میں رہنے والے شخص

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

عثمان رضی اللہ عنہ حیادار اور پردہ میں رہنے والے شخص ہیں اور فرشتے بھی اس سے حیاء کرتے ہیں۔ (مسند ابو یعلیٰ: ص:240)

## ہجرت میں اول

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

حضرت لوط علیہ السلام کے بعد حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پہلے شخص ہیں جس نے اللہ تعالیٰ کے لئے اپنے گھر والوں کے ساتھ ہجرت کی۔ (معجم الکبیر: ص:90)

## عثمان دنیا و آخرت میں میرا ساتھی ہے

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

عثمان بن عفان (رضی اللہ عنہ) دنیا و آخرت میں میرا ساتھی ہے۔ (الصواعق المحرقہ: ص:292)

## میرے خلیل عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ ہیں

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

ہر نبی کا اس کی امت میں سے ایک خلیل ہوتا ہے اور میرے خلیل عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ ہیں۔ (الصواعق المحرقہ: ص:293)

## میرا ساتھی جنت میں عثمان رضی اللہ عنہ ہے

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

ہر نبی کا جنت میں ایک ساتھی ہوتا ہے اور میرا ساتھی جنت میں عثمان رضی اللہ عنہ ہے۔

(سنن ابن ماجہ: ص: 121)

## حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شفاعت سے ستر ہزار بغیر حساب جنت میں داخل

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شفاعت سے ستر ہزار وہ شخص جنت میں بغیر حساب داخل ہوں گے جو آگ کے حق دار ہو گئے ہوں گے۔ (الصواعق المحرقہ: ص: 293)

## راہ خدا عزوجل میں خرچ

حضرت عبدالرحمٰن بن خباب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

جب نبی کریم ﷺ جیش العسرۃ کی تیاری کا فرما رہے تھے تو اس وقت آپ ﷺ کے پاس میں بھی تھا۔ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ! ایک سو اونٹ احلاس اور پالانوں کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی راہ میں حاضر کرتا ہوں پھر آپ ﷺ نے ترغیب دلائی تو حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ دو سو اونٹ احلاس اور پالانوں کے ساتھ راہ خدا عزوجل میں حاضر کرتا ہوں۔ آپ ﷺ نے پھر ترغیب دلائی تو حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ ﷺ! تین سو اونٹ احلاس اور پالانوں کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی راہ میں حاضر کرتا ہوں۔ اس کے بعد نبی کریم ﷺ منبر مبارک سے اترے اور ارشاد فرمایا: عثمان (رضی اللہ عنہ) اس کے بعد جو چاہے کرے اس پر کچھ حرج نہیں۔ (سنن الترمذی: ص: 161)

## عثمان رضی اللہ عنہ کو کوئی نقصان نہیں پہنچے گا

حضرت عبدالرحمٰن بن سمرہ سے روایت ہے کہ

نبی کریم ﷺ جب جیش العسرۃ کی تیاری فرما رہے تھے تو حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ

ایک ہزار دینار لے کر حاضر ہوئے اور آپ ﷺ کے حجرہ میں ان کو رکھ دیا۔ نبی کریم ﷺ ان کو الٹ پلٹ کرنے لگے پھر ارشاد فرمایا: عثمان رضی اللہ عنہ آج کے بعد جو کام کرے گا اس کا اس کو کوئی نقصان نہیں پہنچے گا۔ (سنن الترمذی: ص: 305)

## عثمان غنی رضی اللہ عنہ اخلاق میں میرے سب سے زیادہ مشابہ ہیں

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

میرے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں سے حضرت عثمان (رضی اللہ عنہ) اخلاق میں میرے سب سے زیادہ مشابہ ہیں۔ (الصواعق المحرقۃ: ص: 296)

## فرشتوں کا حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ سے حیاء کرنا

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

فرشتے عثمان غنی (رضی اللہ عنہ) سے ایسے ہی حیا کرتے ہیں جس طرح اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ سے حیا کرتے ہیں۔ (مسند ابی یعلی: ص: 379)

## حضرت حسن رضی اللہ عنہ کا حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے حیاء کی مدح فرمانا

حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

ان کے پاس حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی حیاء کا تذکرہ کیا گیا تو آپ نے فرمایا اگر وہ گھر میں ہوں اور دروازہ بھی بند ہو اور وہ نہانے کے لئے کپڑے اتار دیں تو حیاء کی وجہ سے کمر سیدھی نہیں کر سکتے تھے۔ (الصواعق المحرقۃ: ص: 297)

## اگلے اور پچھلے کام معاف

حضرت حسان بن عطیہ سے روایت ہے کہ

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

اے عثمان (رضی اللہ عنہ)! اللہ تعالیٰ نے تمہارے اگلے اور پچھلے کام بخش دیئے اور وہ کام جو تم نے پوشیدہ کیے اور جو ظاہر کیے اور وہ جو قیامت تک ہونے والے ہیں۔

(اسد الغابہ: ج:3،ص:377)

## شہادت کی خبر

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

نبی کریم ﷺ احد پہاڑ پر چڑھے۔ آپ ﷺ کے ساتھ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ، حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ بھی تھے۔ وہ پہاڑ ہلنے لگا۔ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: ٹھہر جا تجھ پر ایک نبی ہے، ایک صدیق ہے اور دو شہید ہیں۔

(اسد الغابہ: ج:3،ص:377)

## حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی مدح فرمانا

نزال بن سبرہ ہلالی سے روایت ہے کہ

ہم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کہا: اے امیر المومنین! حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے متعلق ہمیں کچھ بتایئے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا وہ ایسے شخص ہیں جن کو ملاء اعلیٰ ذوالنورین کہہ کر بلاتے ہیں ان کے حبالہ عقد میں رسول اللہ ﷺ کی دو صاحبزادیاں آئیں رسول اللہ ﷺ ان کے لئے جنت میں گھر کے ضامن ہیں۔

(اسد الغابہ: ج:3،ص:378)

## حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی طرف سے بیعت

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

جب رسول اللہ ﷺ نے بیعت رضوان کا حکم دیا تو حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کے سفیر بن کر مکہ مکرمہ میں گئے ہوئے تھے۔ جب لوگوں نے رسول اللہ ﷺ کے ہاتھ پر بیعت کی تو رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: بے شک حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی حاجت میں ہیں۔ پھر آپ نے اپنا ایک ہاتھ

دوسرے ہاتھ پر رکھا اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہاتھ دوسرے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے اپنے ہاتھوں سے بہتر تھا۔ (اسد الغابہ: ج: 3، ص: 379)

## فتنوں میں بھی ہدایت پر ہوں گے

حضرت مرہ بن کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتنوں کا بیان کیا اس وقت ایک شخص کپڑا اوڑھے ہوئے گزرا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: یہ شخص اس دن ہدایت پر ہوگا۔ میں نے جا کر اس شخص کو دیکھا وہ شخص حضرت عثمان رضی اللہ عنہ تھے۔ (اسد الغابہ: ج: 3، ص: 379)

## قوم کو نصیحت

ابو اسحاق بیان فرماتے ہیں کہ

ایام محاصرہ میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنے مکان سے جھانک کر کہا میں اللہ تعالیٰ کی قسم دیتا ہوں جب کوہ حرا متزلزل ہوا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر پیر مارا کسی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ سنا تھا اے حرا تھم جا تجھ پر ایک نبی ہے، ایک صدیق ہے اور ایک شہید ہے۔ لوگوں نے قسم کھا کر کہا۔ ہاں! پھر کہا میں تم کو اللہ تعالیٰ کی قسم دیتا ہوں کیا کوئی اس کی گواہی دیتا ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے مشرکین مکہ مکرمہ کے پاس بھیجا پھر فرمایا یہ میرا ہاتھ ہے اور یہ عثمان (رضی اللہ عنہ) کا ہاتھ ہے اور میرے لئے بیعت کی۔ لوگوں نے قسم کھا کر کہا۔ ہاں! پھر فرمایا میں تمہیں اللہ تعالیٰ کی قسم دیتا ہوں کیا کوئی شخص اس پر گواہی دے گا کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جنت کے گھر کے بدلہ میں اس مسجد کو کون وسیع کرے گا؟ تو میں نے اپنے مال سے اس مسجد کو وسیع کیا تھا۔ لوگوں نے قسم کھا کر کہا۔ ہاں! پھر فرمایا۔ میں تمہیں اللہ تعالیٰ کی قسم دیتا ہوں کوئی شخص اس پر گواہی دے گا کہ غزوہ تبوک کے دن تنگ دست لشکر کے لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تھا آج کے دن کوئی مقبول خرچ کرے گا؟ تو میں نے اپنے مال سے نصف لشکر کو تیار کیا تھا۔ لوگوں نے قسم کھا کر کہا ہاں! پھر کہا میں اللہ تعالیٰ کی قسم دیتا ہوں کوئی شخص اس پر گواہی

دے گا کہ جب چاہ رومہ کا پانی فروخت ہو رہا تھا تو میں نے اس کنویں کو اپنے مال سے خریدا اور مسلمانوں کے لئے وقف کر دیا۔ لوگوں نے کہا: ہاں!

(اسد الغابہ: ج:3، ص380 تا 381)

## حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت میں صحابی کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دعا کی عرض کرنا

حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

ایک شخص اپنے کسی کام سے حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے پاس جاتا تھا اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اس کی طرف متوجہ نہیں ہوتے تھے اور نہ اس کے کام کی طرف دھیان دیتے تھے۔ ایک دن اس شخص کی حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ عنہ سے ملاقات ہوئی۔ اس نے حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ عنہ سے اس بات کی شکایت کی۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اس سے کہا: تم وضوخانہ جا کر وضو کرو پھر مسجد میں جاؤ اور وہاں دو رکعت نماز پڑھو پھر یہ کہو: اے اللہ عزوجل! میں تجھ سے سوال کرتا ہوں اور ہمارے نبی، نبی رحمت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے وسیلہ سے تیری طرف متوجہ ہوتا ہوں: اے محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم! میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے واسطے سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے رب عزوجل کی طرف متوجہ ہوا ہوں تاکہ وہ میری حاجت روائی کرے اور اپنی حاجت کا ذکر کرنا پھر میرے پاس آنا حتیٰ کہ میں تمہارے ساتھ جاؤں وہ شخص گیا اور اس نے حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ عنہ کے بتائے ہوئے طریقہ پر عمل کیا پھر وہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے پاس گیا۔ دربان نے ان کے لئے دروازہ کھولا اور ان کو حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے پاس لے گیا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اس کو اپنے ساتھ مسند پر بٹھایا اور پوچھا تمہارا کیا کام ہے اس نے اپنا کام ذکر کیا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اس کا کام کر دیا اور فرمایا: تم نے اس سے پہلے اب تک اپنے کام کا ذکر نہیں کیا تھا اور فرمایا جب بھی تمہیں کوئی کام ہو تو تم ہمارے پاس آجانا پھر وہ شخص حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے پاس سے چلا گیا اور جب اس کی حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ عنہ سے

ملاقات ہوئی تو اس نے کہا: اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر دے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ میری طرف متوجہ نہیں ہوتے اور میرے معاملہ میں غور نہیں کرتے تھے حتیٰ کہ آپ نے ان سے میری سفارش کی۔ حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ عنہ نے کہا اللہ تعالیٰ کی قسم! میں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے کوئی بات نہیں کی لیکن ایک بار میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر تھا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک نابینا شخص آیا اور اس نے اپنی نابینائی کی آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے شکایت کی۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کیا تم اس پر صبر کرو گے؟ اس نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! مجھے راستہ دکھانے والا کوئی نہیں ہے اور مجھے بڑی مشکل ہوتی ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے ارشاد فرمایا: تم وضو خانے جاؤ اور وضو کرو پھر دو رکعت نماز پڑھو پھر ان کلمات سے دعا کرو۔ حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ عنہ نے کہا: ابھی ہم الگ نہیں ہوئے تھے اور نہ ابھی زیادہ باتیں ہوئی تھیں کہ وہ نابینا شخص آیا اس حال میں کہ اس میں بالکل نابینائی نہیں تھی۔ (معجم الکبیر، رقم الحدیث: 8311)

## سادہ کھانا تناول فرمانا

شرجیل بن مسلم سے روایت ہے کہ

حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ لوگوں کو امیروں والا کھانا کھلاتے تھے اور جب گھر میں داخل ہوتے تو سرکہ اور زیتون کے تیل سے روٹی کھاتے تھے۔ (کتاب الزہد، ص: 160)

## حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا خوف خدا عزوجل

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے آزاد کردہ غلام ہانی سے روایت ہے کہ

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ جب کسی قبر کے پاس کھڑے ہوتے تو اس قدر روتے کہ ان کی داڑھی آنسوؤں سے بھیگ جاتی ان سے پوچھا گیا کہ آپ جنت اور دوزخ کا ذکر کرتے ہیں تو نہیں روتے اور قبر کو دیکھ کر اس قدر روتے ہیں تو انہوں نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے۔ قبر آخرت کی منازل میں سے سب سے پہلی منزل ہے جو اس منزل سے نجات پا گیا اس کے لئے اس کے بعد منازل زیادہ آسان ہیں اور اگر اس سے نجات نہیں

ہوئی تو بعد کی منازل زیادہ دشوار ہیں۔

(سنن الترمذی: رقم الحدیث: 2305، سنن ابن ماجہ: رقم الحدیث: 4267)

## حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا تقویٰ

حضرت حسن سے روایت ہے کہ

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ جن دنوں خلیفہ تھے وہ مسجد میں سوئے ہوئے تھے اور ان کی پشت پر کنکریوں کے نشان تھے اور یہ کہا جاتا تھا یہ امیر المومنین ہیں یہ امیر المومنین ہیں۔

(حلیۃ الاولیاء: رقم الحدیث: 179)

## حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا زہد

عبداللہ بن الرومی سے روایت ہے کہ

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ رات کو اٹھتے اور وضو کے لئے پانی لیتے ان کی اہلیہ نے کہا آپ خادموں کو کیوں نہیں کہتے وہ آپ کے لئے پانی لے آئیں گے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا نہیں۔ ان کو نیند میں آرام کرنے دو۔ (کتاب الزہد: ص: 158)

## حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا قیام اللیل

زہیمہ سے روایت ہے کہ

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ دن کو روزہ رکھتے تھے اور رات کو قیام کرتے تھے اور رات کے اول حصے میں صرف تھوڑی دیر سوتے تھے۔ (کتاب الزہد: ص: 161)

## حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا عشق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

امام عبدالملک بن ہشام متوفی 213ھ لکھتے ہیں:

امام ابن اسحاق سے روایت ہے کہ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے بیان فرمایا کہ قریش نے چالیس یا پچاس آدمی بھیجے اور ان کو یہ حکم دیا کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لشکر کے گرد چکر لگائیں تاکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں سے کسی کو پکڑ لیں۔ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لشکر کے اوپر پتھر

پھینکے اور تیر مارے ان کو گرفتار کر کے رسول اللہ ﷺ کے پاس لایا گیا۔ آپ ﷺ نے ان سب کو معاف کر دیا اور چھوڑ دیا۔ پھر رسول اللہ ﷺ نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو بلایا تا کہ ان کو مکہ مکرمہ بھیجیں اور وہ آپ ﷺ کی طرف سے قریش کے سرداروں کو یہ پیغام پہنچائیں کہ آپ ﷺ صرف عمرہ کرنے کے لئے آئے ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! مجھے قریش کی طرف سے اپنی جان کا خطرہ ہے اور مکہ مکرمہ میں عدی بن کعب کی اولاد میں سے کوئی نہیں ہے جو میری حفاظت کر سکے اور آپ کو معلوم ہے کہ قریش مجھ سے بہت شدید عداوت رکھتے ہیں لیکن میں آپ کو ایک شخص بتاتا ہوں جو میری بہ نسبت ان کے نزدیک بہت معزز اور محترم ہے اور وہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ ہیں پھر رسول اللہ ﷺ نے حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کو بلایا اور ان کو ابوسفیان اور قریش کے سرداروں کی طرف بھیجا تا کہ وہ ان کو بتائیں کہ رسول اللہ ﷺ جنگ کے لئے نہیں آئے بلکہ آپ ﷺ صرف بیت اللہ کی زیارت اور اس کی تعظیم کے لئے آئے ہیں۔

امام ابن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ

پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ مکہ مکرمہ گئے جب وہ مکہ مکرمہ میں داخل ہوئے تو ان کی ملاقات سعید بن العاص سے ہوئی اس نے ان کو پناہ دی حتیٰ کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ان کو رسول اللہ ﷺ کا پیغام سنایا پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ، ابوسفیان اور قریش کے دیگر سرداروں کے پاس گئے اور ان کو رسول اللہ ﷺ کا پیغام سنایا۔ انہوں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے کہا: اگر تم بیت اللہ کا طواف کرنا چاہتے ہو تو تم طواف کر لو۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا جب تک رسول اللہ ﷺ طواف نہ کر لیں میں طواف کرنے والا نہیں ہوں۔ پھر قریش نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو پکڑ کر بند کر دیا اور رسول اللہ ﷺ اور مسلمانوں تک یہ خبر پہنچی کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو قتل کر دیا گیا۔

امام ابن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ بیان کرتے ہیں کہ

جب رسول اللہ ﷺ کے پاس حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی قتل کی خبر پہنچی تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ہم اس وقت تک چین سے نہیں بیٹھیں گے جب تک اس قوم سے جنگ میں مقابلہ نہ کریں پھر رسول اللہ ﷺ نے لوگوں کو بیعت کرنے کے لئے بلایا پھر ایک درخت کے نیچے یہ بیعت منعقد ہوئی اور مسلمان یہ کہتے تھے کہ ہم نے رسول اللہ ﷺ کے ہاتھ پر مرنے کے لئے بیعت کی ہے یعنی تادم مرگ آپ ﷺ کے ساتھ لڑتے رہیں گے۔

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما یہ فرماتے تھے کہ

ہم نے موت پر بیعت نہیں کی تھی ہم نے اس پر بیعت کی تھی کہ ہم آپ ﷺ کا ساتھ نہیں چھوڑیں گے اور نہیں بھاگیں گے۔

امام ابن ہشام رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ

رسول اللہ ﷺ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی طرف سے خود بیعت کی اور اپنے ایک ہاتھ کو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا ہاتھ قرار دے کر اس ہاتھ کو دوسرے ہاتھ پر مارا۔

(سیرۃ النبویہ علی ہامش الروض الانف: جز: 4، ص 47 تا 48)

امام محمد بن عمر بن واقد متوفی 207ھ لکھتے ہیں:

جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سفارت کے لئے مکہ مکرمہ گئے ہوئے تھے تو مسلمانوں نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! عثمان رضی اللہ عنہ تو مکہ مکرمہ پہنچ گئے اب وہ طواف کرلیں گے۔ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: میں یہ گمان نہیں کرتا کہ ہم کو یہاں مکہ مکرمہ میں داخل ہونے سے روکا ہوا ہو اور عثمان رضی اللہ عنہ مکہ مکرمہ میں پہنچ کر ہمارے بغیر بیت اللہ کا طواف کرلیں۔ مسلمانوں نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ جب عثمان رضی اللہ عنہ مکہ مکرمہ میں پہنچ گئے ہوں گے تو ان کو بیت اللہ کا طواف کرنے سے کیا چیز مانع ہوگی۔ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: میرا گمان یہی ہے کہ وہ اس وقت تک طواف نہیں کریں گے جب تک کہ ہم طواف نہ کرلیں۔ پس جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ کے پاس واپس پہنچ گئے تو

مسلمانوں نے ان سے کہا تم نے بیت اللہ کا طواف کر کے اپنی پیاس بجھالی ہے؟ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا: تم نے میرے متعلق بہت برا گمان کیا ہے اگر میں وہاں مکہ مکرمہ میں ایک سال بھی رہتا اور نبی کریم ﷺ یہاں حدیبیہ میں ہوتے تو میں آپ کے بغیر کبھی طواف نہ کرتا مجھے قریش نے بیت اللہ کا طواف کرنے کی دعوت دی تھی مگر میں نے انکار کر دیا۔ تب مسلمانوں نے کہا بے شک رسول اللہ ﷺ ہم سب سے زیادہ اللہ تعالیٰ کو جاننے والے ہیں اور ہم سب سے اچھا گمان کرنے والے ہیں۔

(کتاب المغازی: ج: 2، ص: 602)

## خرچ کرنے پر قرآن مجید کی بشارت

تفسیر خازن اور تفسیر معالم التنزیل میں ہے کہ

جب حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے جیش عسرہ کی اس طرح مدد فرمائی کہ ایک ہزار اونٹ سازوسامان کے ساتھ پیش فرمایا اور ایک ہزار دینار بھی چندہ دیا اور حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے صدقہ کے چار ہزار درہم رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ اقدس میں پیش کیے تو ان دونوں حضرات کے بارے میں یہ آیت کریمہ نازل ہوئی۔

اَلَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ ثُمَّ لَا یُتْبِعُوْنَ مَاۤ اَنْفَقُوْا مَنًّا وَّلَاۤ اَذًى لَّهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ وَلَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَلَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ ۝ (البقرہ: 262)

جو لوگ اللہ تعالیٰ کی راہ میں اپنے مال خرچ کرتے ہیں پھر جو کچھ خرچ کیا اس پر نہ احسان جتاتے ہیں نہ تکلیف پہنچاتے ہیں ان کے لئے ان کے رب کے پاس ان کا اجر ہے اور ان پر نہ کچھ خوف ہے اور نہ وہ غمگین ہوں گے۔ (تفسیر خازن: ج: 1، ص: 206)

حضرت صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی متوفی 1367ھ لکھتے ہیں:

یہ آیت مبارکہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ اور حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کے حق

میں نازل ہوئی۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے غزوہ تبوک کے موقعہ پر لشکر اسلام کے لئے ایک ہزار اونٹ مع سامان پیش کیے اور حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے چار ہزار درہم صدقہ کے بارگاہ رسالت میں حاضر کئے اور عرض کیا کہ میرے پاس کل آٹھ ہزار درہم تھے نصف میں نے اپنے اور اپنے اہل و عیال کے لئے رکھ لئے اور نصف راہ خدا عزوجل میں حاضر ہیں۔ سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو تم نے دیئے اور جو تم نے رکھے اللہ تعالیٰ دونوں میں برکت فرمائے۔ (خزائن العرفان فی تفسیر القرآن: ص: 81)

## درہم کو الٹ پلٹ کرنا

حضرت عبدالرحمٰن بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ جیش عسرہ کی تیاری کے زمانہ میں ایک ہزار دینار اپنے کرتے کی آستین میں بھر کر لائے (دینار ساڑھے چار ماشہ سونے کا سکہ ہوتا تھا) ان دیناروں کو آپ رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی گود میں رکھ دیا۔

حضرت عبدالرحمٰن بن سمرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ

میں نے دیکھا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ان دیناروں کو اپنی گود میں الٹ پلٹ کر دیکھتے جاتے تھے اور فرماتے جاتے تھے۔ آج کے بعد عثمان (رضی اللہ عنہ) کو ان کا کوئی کام نقصان نہیں پہنچائے گا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے بارے میں اس جملہ کو دوبار فرمایا۔

(سنن الترمذی: رقم الحدیث: 3721)

## تین سو اونٹ پالان اور سامان راہ خدا عزوجل میں حاضر کرنا

حضرت عبدالرحمٰن بن خباب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اس وقت حاضر تھا جبکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم جیش عسرہ کی مدد کے لئے لوگوں کو جوش دلا رہے تھے۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ آپ کے پر جوش لفظ سن کر کھڑے ہوئے اور عرض کیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں سو اونٹ پالان اور سامان کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی راہ میں پیش کروں گا اس کے بعد پھر حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو

سامان لشکر کے بارے میں ترغیب دی اور امداد کے لئے متوجہ فرمایا تو پھر حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے اور عرض کیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں دو سو اونٹ مع ساز و سامان اللہ تعالیٰ کی راہ میں حاضر کروں گا اس کے بعد پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سامان جنگ کی درستگی اور فراہمی کی طرف مسلمانوں کو رغبت دلائی پھر حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے اور عرض کیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں تین سو اونٹ پالان اور سامان کے ساتھ راہ خدا عزوجل میں حاضر کروں گا۔

حضرت عبدالرحمٰن بن خباب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ

میں نے دیکھا کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم منبر سے اترتے جاتے تھے اور فرماتے جاتے تھے ما علی عثمان ما عمل بعد ھٰذہ ما علی عثمان ما عمل بعد ھٰذہ۔

(سنن الترمذی: رقم الحدیث: 3720)

## ایک ہزار اونٹ مع ساز و سامان دیا

علامہ علاؤ الدین علی بن محمد بغدادی متوفی 741ھ لکھتے ہیں:

آپ نے ساز و سامان کے ساتھ ایک ہزار اونٹ اس موقع پر چندہ دیا تھا۔

(تفسیر خازن: ج: 1، ص: 206)

## شہادت کا انتظار کرنے والے

قرآن مجید میں ہے:

فَمِنْهُمْ مَّنْ قَضٰى نَحْبَهٗ وَ مِنْهُمْ مَّنْ یَّنْتَظِرُ (الاحزاب: 23)

تو ان میں کوئی اپنی منت پوری کر چکا اور کوئی راہ دیکھ رہا ہے۔

صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی متوفی 1367ھ لکھتے ہیں:

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ اور حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ اور حضرت سعید بن زید رضی اللہ عنہ اور حضرت مصعب رضی اللہ عنہ نے نذر کی تھی کہ وہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جہاد کا موقع پائیں گے تو ثابت رہیں گے حتیٰ کہ شہید ہو جائیں ان کی نسبت اس آیت میں فرمایا کہ انہوں نے اپنا

وعدہ سچا کر دیا۔ آگے فرماتے ہیں جہاد پر ثابت رہا حتیٰ کہ شہید ہو گیا جیسے حضرت حمزہ و حضرت مصعب رضی اللہ عنہما اور (کوئی) شہادت کا انتظار کر رہا ہے جیسے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اور حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ۔ (تفسیر خزائن العرفان: ص: 758)

## درخت کے عوض باغ قربان کر دینا

علامہ شیخ اسماعیل حقی حنفی متوفی 1137ھ لکھتے ہیں:

مدینہ منورہ میں ایک منافق رہتا تھا اس کا درخت ایک انصاری پڑوس کے مکان پر جھکا ہوا تھا جس کا پھل ان کے مکان میں گرتا تھا انصاری نے سرکار اقدس ﷺ سے اس کا ذکر کیا اس وقت تک منافق کا نفاق لوگوں پر ظاہر نہیں ہوا تھا۔ حضور انور ﷺ نے اس سے فرمایا کہ تم درخت انصاری کے ہاتھ میں بیچ ڈالو اس کے عوض تمہیں جنت کا درخت ملے گا مگر منافق نے انصاری کو درخت دینے سے انکار کر دیا جب اس واقعہ کی خبر حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو ہوئی کہ منافق نے حضور انور ﷺ کے فرمان کو منظور نہیں کیا تو آپ رضی اللہ عنہ نے پورا ایک باغ دے کر درخت کو اس سے خرید لیا اور انصاری کو دے دیا اس پر حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی تعریف اور منافق کی برائی میں یہ آیت کریمہ نازل ہوئی۔

سَيَذَّكَّرُ مَنْ يَّخْشٰى ۝ وَيَتَجَنَّبُهَا الْاَشْقَى ۝ الَّذِىْ يَصْلَى النَّارَ الْكُبْرٰى ۝ (الاعلیٰ: 10 تا 12)

عنقریب وہ شخص نصیحت قبول کرے گا جو اللہ تعالیٰ سے ڈرتا ہے اور اس سے وہ بڑا بد بخت دور رہے گا جو سب سے بڑی آگ میں جائے گا۔

اس آیت مبارکہ میں مَنْ يَّخْشٰى سے مراد حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ ہیں اور الْاَشْقَى سے مراد اس درخت کا مالک منافق ہے۔ (تفسیر روح البیان: ج: 10، ص: 408)

امام فخر الدین رازی متوفی 606ھ لکھتے ہیں:

یہ آیت حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے بارے میں نازل ہوئی ہے۔

(تفسیر کبیر تحت الآیۃ الکریمہ)

## حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی خلافت

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو خلیفہ سوم بنایا گیا جس کی تحقیق یوں ہے۔

علامہ احمد بن حجر ہیتمی مکی متوفی 974ھ لکھتے ہیں:

امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا ہے کہ

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے خطبہ میں ارشاد فرمایا کہ میں نے خواب دیکھا ہے کہ ایک مرغ نے مجھے ایک یا دو چونچ مارے ہیں اور میں جانتا ہوں کہ میری موت آ پہنچی ہے اور لوگ مجھے مشورہ دے رہے ہیں کہ میں کسی کو خلیفہ مقرر کر دوں۔ اللہ تعالیٰ اپنے دین اور خلیفہ کو ضائع نہ فرمائے گا اگر مجھے جلدی سے موت آ گئی تو ان چھ اشخاص کے مشورہ سے خلافت کا معاملہ نپٹا لینا جن سے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم وصال تک راضی رہے۔

ایک شخص نے آپ رضی اللہ عنہ سے کہا آپ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو کیوں خلیفہ مقرر نہیں فرماتے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ عزوجل تمہارا برا کرے تو نے اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کی وجہ سے یہ بات نہیں کی میں ایسے بندے کو خلیفہ مقرر کروں جو طلاق بھی اچھی طرح نہیں دے سکتا اس نے تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دور اقدس میں طلاق دے دی تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ارشاد فرمایا: اس کو کہو کہ وہ اس سے رجوع کر لے۔ آپ رضی اللہ عنہ نوجوان لڑکوں کو مدینہ منورہ میں دخول کی اجازت نہ دیتے تھے حتیٰ کہ مغیرہ بن شعبہ جو کہ کوفہ کا گورنر تھا اس نے آپ رضی اللہ عنہ کو تحریر کیا کہ ان کے پاس ایک نوجوان لڑکا ہے جو لوگوں کے فائدے کے لئے بہت اچھے کام جانتا ہے جس طرح آہن گری، نقاشی، تجارت اور چکی بنانا اور اس کے علاوہ۔ آپ رضی اللہ عنہ نے اس کو مدینہ منورہ میں دخول کی اجازت عطا فرما دی۔

اس کا نام ابولؤلؤ تھا اور وہ شخص مجوسی تھا وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس شکوہ لے کر آیا کہ اس سے زیادہ ٹیکس وصول کرتے ہیں یعنی ہر دن کے چار درہم۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

تمہارا ٹیکس تو زیادہ ہی نہیں تو یہ سن کر وہ غصہ میں واپس چلا گیا اور لوگوں میں اس نے یہ بات عام کر دی کہ وہ میرے علاوہ باقی تمام کے ساتھ انصاف کیا کرتے ہیں۔ کچھ عرصہ کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس کو کہلا بھیجا اور فرمایا: کیا میں آپ کو نہ بتلاؤں کہ تو کہتا ہے کہ اگر میں چاہوں تو ایسی چکی بناؤں جو ہوا سے پیسے تو اس نے تیور بدل کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہا میں تمہارے لئے اس طرح کی چکی بناؤں گا جس کے متعلق لوگ کلام کریں گے جب وہ چلا گیا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے اصحاب کرام رضی اللہ عنہم سے فرمایا: اس غلام نے ابھی دھمکی دی ہے اور وہ واقعی دھمکی تھی اس نے اپنے دل میں قتل کا منصوبہ بنا لیا اور ایک خنجر بنایا اور اس کو تیز کیا اور اندھیرے میں مسجد کے ایک کونے میں چھپ گیا جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نماز کے لئے جگانے کے لئے تشریف لائے آپ رضی اللہ عنہ احرام سے قبل لوگوں کو صفوں کو برابر کرنے کا فرمایا کرتے تھے۔ ابولؤلؤ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس آ کر اس خنجر سے آپ رضی اللہ عنہ کے کندھے اور کولہے پر تین وار کئے جس کی وجہ سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ زمین پر تشریف لے آئے آپ رضی اللہ عنہ کے ساتھ اور تیرہ شخص بھی زخمی ہوئے جن میں چھ تو مر گئے ایک عراقی شخص نے اس پر کپڑا ڈالا جب اس کا دم گھٹنے لگا تو اس نے خودکشی کر لی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو اٹھا کر آپ رضی اللہ عنہ کے گھر پہنچایا گیا سورج اس وقت چڑھنے والا ہی تھا کہ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے دو چھوٹی چھوٹی سورتیں پڑھ کر لوگوں کو نماز پڑھائی اس کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو نبیذ پلایا گیا جو زخم کے راستے سے باہر نکل گیا لیکن معلوم نہ چل سکا پھر لوگوں نے آپ رضی اللہ عنہ کو دودھ پلایا وہ بھی زخم کے راستے سے نکل گیا۔ لوگوں نے کہا کوئی پریشانی نہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا: اگر قتل ہونا پریشانی کی بات ہے تو میں قتل ہو گیا ہوں اس پر لوگ آپ رضی اللہ عنہ کی مدح کرنے لگے اور کہنے لگے کہ آپ رضی اللہ عنہ اپنی جگہ پر بے مثال تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کی قسم! میں پسند کرتا ہوں کہ میں اس دنیا سے اس طرح خروج کروں کہ میرے ذمہ کسی کا کچھ نہ ہو اور میں اپنے واسطے کچھ نہیں چاہتا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت میری سلامتی کی وجہ ہو

گی۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے آپ رضی اللہ عنہ کی مدح فرمائی تو آپ رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا: اگر میرے پاس زمین کے برابر سونا ہوتا تو میں اس ڈر کی وجہ سے فدا کر دیتا جو ظاہر ہو چکا ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ و حضرت علی رضی اللہ عنہ، حضرت زبیر رضی اللہ عنہ، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ اور حضرت سعد رضی اللہ عنہ پر ایک مکمل مجلس شوریٰ بنائی اور حضرت صہیب رضی اللہ عنہ کو لوگوں کو نماز پڑھانے کا حکم فرمایا اور چھ اشخاص کو تین دن کی مہلت عطا فرمائی۔ آپ رضی اللہ عنہ بدھ کے دن زخمی ہوئے اور 23ھ کے ذوالحجہ میں چار دن باقی رہتے تھے اور اتوار کے دن آپ رضی اللہ عنہ کو سپرد خاک کیا گیا۔

اور ایک روایت میں آتا ہے کہ

آپ رضی اللہ عنہ کی وفات کے دن سورج گرہن لگ گیا اور جنات نے آپ رضی اللہ عنہ پر نوحہ کیا۔

ایک روایت میں ہے کہ

آپ رضی اللہ عنہ نے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا کہ میری موت کسی مسلمان کے ہاتھوں نہ ہوئی پھر آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے صاحبزادے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے ارشاد فرمایا: میرے قرض کا حساب کرو حساب کے بعد آپ رضی اللہ عنہ پر چھیاسی ہزار روپے قرض سامنے آیا تو آپ رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا: اگر عمر رضی اللہ عنہ کی اولاد کا مال وفا کرے تو اس قرض کو ان کے اموال سے ادا کیا جائے ورنہ بنی عدی سے سوال کرو اگر ان کے مال سے بھی قرض پورا نہ ہو تو قریش سے پوچھو اور ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے پاس جا کر حاضر ہو اور عرض کرو کہ عمر اپنے دونوں دوستوں کے ساتھ دفن ہونے کی اجازت مانگتا ہے۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے جا کر پوچھا تو آپ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: میں نے اس جگہ کو اپنی خاطر چھوڑا ہوا تھا مگر آج میں ان کو اپنے اوپر ترجیح دیتی ہوں۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے آ کر بتایا کہ ام المومنین رضی اللہ عنہا نے اجازت عطا فرما دی ہے تو آپ رضی اللہ عنہ نے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا۔ آپ رضی اللہ عنہ سے کہا گیا کہ آپ رضی اللہ عنہ وصیت فرمائیں اور خلیفہ قائم فرمائیں تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں ان چھ

اشخاص سے زیادہ کسی کو خلافت کا زیادہ مستحق نہیں جانتا۔ نبی کریم ﷺ اپنے وصال تک ان سے راضی تھے پھر آپ رضی اللہ عنہ نے ان چھ کے نام لئے پھر ارشاد فرمایا۔ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما ان کے ساتھ مشاورت میں حاضری دیا کرے گا۔ لیکن خلافت کے اندر اس کا کوئی حصہ نہیں ہوگا اگر حضرت سعد رضی اللہ عنہ خلیفہ بن جائیں تو وہ بھی اس کے حق دار ہیں ورنہ جو خلیفہ بن جائے وہ اس سے مدد لے لے میں نے اس کو عجز اور خیانت کی وجہ سے معزول نہیں کیا۔ پھر ارشاد فرمایا: میں اپنے بعد ہونے والے خلیفہ کو خوف خداوندی اختیار کرنے اور مہاجرین و انصار اور اہل امصار سے حسن سلوک کرنے کی وصیت کرتا ہوں اس کے علاوہ وصیت میں اور بھی اسی طرح کی باتیں تھیں۔

جب آپ رضی اللہ عنہ وصال فرما گئے تو آپ رضی اللہ عنہ کے جنازہ کو لے کر پیدل چلے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کو سلام کیا اور عرض کیا: عمر رضی اللہ عنہ اجازت مانگتا ہے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: ان کو اندر لے آؤ اندر لے جا کر آپ رضی اللہ عنہ کو اپنے رفیقوں کے ساتھ لٹا دیا جب آپ رضی اللہ عنہ کے دفن سے فراغت پالی تو واپس آ کر جمع ہوئے۔ حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے فرمایا تین اشخاص کو خلافت کے معاملہ میں چنو تو حضرت زبیر رضی اللہ عنہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کا، حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ کا اور حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا نام لیا پھر یہ تینوں علیحدہ ہوئے۔ حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے کہا میں خلافت نہیں مانگتا تم دونوں میں سے کون اس معاملے سے بری ہونا چاہتا ہے اور ہم اس کو اس کے حوالے کریں۔ اللہ تعالیٰ کی قسم! وہ اور اسلام جوان میں حقیقی طور پر افضل اور امت مسلمہ کی بہتری کا خواہش مند ہے اس کو دیکھ لیں گے اس پر حضرت علی رضی اللہ عنہ او۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے سکوت فرمایا۔

حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے کہا:

یہ معاملہ میرے حوالے کردو: اے علی رضی اللہ عنہ! اللہ تعالیٰ کی قسم! میں تم سے افضل کے متعلق کوتاہی نہیں کروں گا۔ انہوں نے کہا ہاں۔ آپ رضی اللہ عنہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو علیحدہ میں

لے گئے اور فرمایا آپ رضی اللہ عنہ کو اسلام اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے رشتہ داری میں پہل حاصل ہے اگر میں آپ رضی اللہ عنہ کو امیر بنالوں تو آپ رضی اللہ عنہ انصاف فرمائیں گے اور اگر آپ رضی اللہ عنہ پر امیر بنادوں تو سننے اور اطاعت کی حالت اپنائیں گے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے جواب دیا ہاں۔ پھر آپ رضی اللہ عنہ نے دوسرے شخص کو علیحدہ میں یہی بات کہی جب آپ رضی اللہ عنہ نے دونوں سے پکا عہد لے لیا تو آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی بیعت فرمالی اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے بھی آپ رضی اللہ عنہ کی بیعت کرلی۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی بیعت حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے وصال کے تین راتیں بعد ہوئی۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ لوگ ان دنوں میں جمع ہو کر حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ سے مشاورت کرتے تھے اور کوئی صاحب الرائے علیحدگی میں کسی کو حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے برابر نہیں جانتا تھا جب حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ بیعت کے لئے بیٹھے تو حمد وثناء کے بعد ارشاد فرمایا کہ لوگ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے علاوہ کسی کی بیعت کرنے کو تیار ہی نہیں۔

ایک روایت میں آیا ہے کہ

آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اے علی رضی اللہ عنہ! میں نے لوگوں کے اندر نظر دوڑائی ہے وہ کسی کو عثمان رضی اللہ عنہ کے ہم مثل نہیں جانتے۔ آپ رضی اللہ عنہ اپنے خلاف الزام نہ اٹھائیں پھر آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا ہاتھ اٹھا کر فرمایا: ہم سنت اللہ، سنت رسول اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد آپ رضی اللہ عنہ کے دونوں خلفاء کی سنت پر آپ رضی اللہ عنہ کی بیعت کرتے ہیں۔ حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے آپ رضی اللہ عنہ کی بیعت کرلی اور انصار و مہاجرین نے بھی آپ رضی اللہ عنہ کی بیعت کی۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے ابن سعد نے روایت کیا ہے کہ

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے وصال سے ایک گھنٹہ پہلے حضرت طلحہ انصاری رضی اللہ عنہ کی طرف کہلا بھیجا کہ شوریٰ کے بندوں کے ساتھ پچاس لے کر جائیں لگتا ہے وہ ایک گھر میں جمع ہوں گے۔ آپ رضی اللہ عنہ اپنے رفقاء کے ساتھ اس گھر کے دروازے پر کھڑے ہو جائیں اور

کسی کو اندر نہ آنے دیں اور تیسرا دن نہ گزرنے دیں کہ وہ خود میں سے ایک کو امیر مقرر کر لیں۔

اور مسند احمد میں ابو وائل سے روایت ہے کہ

میں نے حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ سے کہا کہ تم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو چھوڑ کر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی بیعت کس طرح کر لی؟ انہوں نے جواب دیا میرا اس کے اندر کیا گناہ ہے! میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے ابتداء کی اور کہا کہ میں کتاب، سنت الرسول اور حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کی سیرت پر آپ رضی اللہ عنہ کی بیعت کرتا ہوں۔ انہوں نے کہا جس کی میں طاقت رکھتا ہوں پھر میں نے یہی بات حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے کی انہوں نے کہا اچھا ہے۔

یہ بھی کہا گیا ہے کہ

حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے علیحدگی میں کہا اگر میں آپ رضی اللہ عنہ کی بیعت نہ کروں تو آپ رضی اللہ عنہ مجھے کس کے بارے مشورہ دیتے ہیں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے کہا حضرت علی رضی اللہ عنہ کی بیعت کی پھر آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت سعد رضی اللہ عنہ کو بلا کر فرمایا: آپ رضی اللہ عنہ مجھے کس کے بارے میں بیعت کا مشورہ دیں گے میں اور آپ تو خلافت کے طلب گار ہی نہیں۔ انہوں نے کہا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی بیعت کرو۔ پھر حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے بڑے اشخاص سے مشورے لئے تو اکثر بندوں کی تمنا کو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے حق میں پایا۔

امام ابن سعد اور امام حاکم رحمۃ اللہ علیہما نے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی بیعت ہوئی تو انہوں نے کہا جو باقی بچ گئے ہیں ان سے ہمارے امیر بہتر ہیں اور ہم کو کوئی تکلیف بھی نہیں ہوئی ہے۔

ان تمام روایات سے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی بیعت کے صحیح ہونے اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا اس پر اجماع کا ثبوت ہوا ہے اور یہ بھی کہ اس سے متعلق کوئی تنازع اور کوئی شبہ

باقی نہ رہا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی تمام بیعت کرنے والوں میں بذریعہ اتم شامل تھے اور آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی جو مدح کی ہے وہ بیان ہوگئی ہے کہ آپ رضی اللہ عنہ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جنگیں کیں اور حدود کو آپ کے ہوتے ہوئے قائم فرمایا اور اس طرح کی بہت سی احادیث مبارکہ بیان ہوگئی ہیں جو آپ رضی اللہ عنہ کی خلافت پر دال ہیں کہ خلافت آپ رضی اللہ عنہ کی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خلافت کے بعد ہوگی۔ اس مقام پر دوبارہ ان احادیث مبارکہ کو لانے کی حاجت نہیں ہے اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی خلافت، حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خلافت فرع میں سے ہے جو خلافت حضرت سیّدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی فرع ہے اور اجماع اور کتاب وسنت کے دلائل حضرت سیّدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ کی خلافت کے حق ہونے پر قائم ہیں جس کی وجہ سے ان کا قیام خلافت عمر رضی اللہ عنہ اور خلافت عثمان رضی اللہ عنہ کا بھی لزوم ہوتا ہے لہٰذا یہ بیعت ٹھیک اور خلافت حق پر تھی جس پر کوئی اعتراض نہیں کیا جا سکتا۔

(الصواعق المحرقۃ: ص280 تا286)

## حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی خلافت پر کثیر دلائل

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی خلافت حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے بعد حق ہے جس طرح کہ احادیث مبارکہ میں اشارہ ملتا ہے۔

### دلیل نمبر:1

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کثیر تعداد میں تھے ہم کہا کرتے تھے کہ اس امت کے نبی کے بعد افضل آدمی حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ پھر عمر رضی اللہ عنہ پھر عثمان رضی اللہ عنہ ہیں۔ پھر ہم خاموش رہتے تھے۔ (اعلونی بعض القرابۃ فی الانبیاء: ج:1،ص:16)

### دلیل نمبر:2

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ

ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہوتے ہوئے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ پھر عمر رضی اللہ عنہ پھر عثمان رضی اللہ عنہ

پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ کو فضیلت دیا کرتے تھے۔ (الصواعق المحرقۃ: ص: 68)

## دلیل نمبر: 3

حضرت محمد بن حنیفہ سے روایت ہے کہ

میں نے اپنے باپ یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کون شخص بہتر ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ۔ میں نے کہا: پھر کون ہے؟ آپ رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا حضرت عمر رضی اللہ عنہ۔ میں ڈر گیا کہ کہیں آپ رضی اللہ عنہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا نام نہ لے لیں۔ میں نے عرض کیا پھر آپ رضی اللہ عنہ ہیں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں تو مسلمانوں میں سے ایک عام سا شخص ہوں۔ (صحیح البخاری: ج: 3، ص: 1337)

## دلیل نمبر: 4

حضرت معاذ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

میں نے ملاحظہ کیا کہ مجھے ایک پلڑے میں رکھا گیا ہے اور میری امت دوسرے پلڑے میں رکھی گئی ہے تو میں اس کے مساوی رہا ہوں پھر حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ ایک پلڑے میں اور میری امت دوسرے پلڑے میں رکھی گئی تو ابو بکر رضی اللہ عنہ امت کے مساوی رہے پھر عمر رضی اللہ عنہ ایک پلڑے میں اور میری امت دوسرے پلڑے میں رکھی گئی تو عمر رضی اللہ عنہ امت کے مساوی رہے پھر عثمان رضی اللہ عنہ ایک پلڑے میں اور میری امت دوسرے پلڑے میں تو عثمان رضی اللہ عنہ امت کے مساوی رہے پھر اس کے بعد ترازو اٹھا لیا گیا۔

(معجم الکبیر: ج: 20، ص: 86)

## دلیل نمبر: 5

ابو نعیم سے روایت ہے کہ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

جب ابو بکر و عمر و عثمان (رضی اللہ عنہم) وصال کر جائیں تو اگر تمہیں مرنے کی استطاعت ہو

تو مر جانا۔ (الصواعق المحرقہ: ص:77)

## دلیل نمبر:6

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ
نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:
چار اشخاص کی محبت منافق کے دل میں جمع نہیں ہو سکتی اور نہ ہی مومن کے علاوہ کوئی ان سے محبت کرتا ہے یعنی ابو بکر و عمر و عثمان و علی رضی اللہ عنہم۔

(الصواعق المحرقہ: ص:78)

## دلیل نمبر:7

حضرت زید بن سعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ
نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:
دس شخص جنتی ہیں۔

1- نبی (کریم صلی اللہ علیہ وسلم)
2- (حضرت) ابو بکر (رضی اللہ عنہ)
3- (حضرت) عمر (رضی اللہ عنہ)
4- (حضرت) عثمان (رضی اللہ عنہ)
5- (حضرت) علی (رضی اللہ عنہ)
6- (حضرت) طلحہ (رضی اللہ عنہ)
7- (حضرت) زبیر (رضی اللہ عنہ)
8- (حضرت) سعد بن مالک (رضی اللہ عنہ)
9- (حضرت) عبد الرحمان بن عوف رضی اللہ عنہ
10- اور (حضرت) سعید بن زید (رضی اللہ عنہ) (الصواعق المحرقہ: ص:78)

## دلیل نمبر:8

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

میری امت کے سب سے زیادہ رحم دل شخص ابوبکر رضی اللہ عنہ ہیں۔

سب سے زیادہ سختی سے دین پر عمل کرنے والے عمر رضی اللہ عنہ ہیں۔

سب سے زیادہ حیادار عثمان رضی اللہ عنہ ہیں۔

سب سے زیادہ کتاب اللہ کے قاری ابی بن کعب رضی اللہ عنہ ہیں۔

سب سے زیادہ فرائض کو انجام دینے والے زید بن ثابت ہیں۔

سب سے زیادہ حلال وحرام کو جاننے والے حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ ہیں اور ہر امت کا ایک امین ہوتا ہے اور اس امت کے امین ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہ ہیں۔

(ترمذی:جز:13،ص:413)

## دلیل نمبر:9

طبرانی کی روایت میں ہے کہ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

میری امت پر سب سے رحم کرنے والے ابوبکر رضی اللہ عنہ ہیں اور سب سے زیادہ نرمی کرنے والے عمر رضی اللہ عنہ ہیں اور سب سے زیادہ حیادار عثمان رضی اللہ عنہ ہیں۔ سب سے زیادہ قاضی علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ ہیں اور حلال وحرام کے زیادہ عالم معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ ہیں وہ قیامت کے دن آگے آگے ہوں گے۔ امت کے سب سے زیادہ قاری ابی بن کعب رضی اللہ عنہ ہیں اور سب سے زیادہ فرائض کے جاننے والے زید بن ثابت رضی اللہ عنہ ہیں۔

(الصواعق المحرقہ:ص:79)

## دلیل نمبر:10

ابویعلیٰ کی روایت میں ہے کہ

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

ابوبکر رضی اللہ عنہ میری امت کے لئے نہایت نرم دل ہیں اور دین میں سخت تر عمر رضی اللہ عنہ ہیں اور عثمان رضی اللہ عنہ سب سے زیادہ حیادار ہیں اور سب سے زیادہ صحیح فیصلہ دینے والے علی رضی اللہ عنہ ہیں اور سب سے زیادہ فرائض کو جاننے والے زید بن ثابت رضی اللہ عنہ ہیں اور سب سے زیادہ بڑے قاری ابی رضی اللہ عنہ ہیں اور معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ حلال وحرام کو سب سے زیادہ جاننے والے ہیں اور ہر امت کے لیے امین ہوتا ہے اور میری امت کے امین ابوعبیدہ بن جراح ہیں۔ (الصواعق المحرقہ: ص:79)

## دلیل نمبر:11

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

نبی کریم ﷺ، حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ احد پہاڑ پر چڑھے تو وہ کانپنے لگ گیا۔ نبی کریم ﷺ نے اس پر پاؤں سے ٹھوکر مار کر ارشاد فرمایا: اپنی جگہ پر ثابت قدم رہ بے شک تجھ پر ایک نبی، ایک صدیق اور دو شہید قیام پذیر ہیں۔ (الصواعق المحرقہ: ص:80)

## دلیل نمبر:12

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

نبی کریم ﷺ، ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ میرے ساتھ مکہ مکرمہ کے ثبیر پہاڑ پر قیام پذیر تھے کہ پہاڑ حرکت میں آ گیا حتیٰ کہ اس کے پتھر زمین پر گرنے لگ گئے۔ آپ ﷺ نے اس پر پاؤں مار کر ارشاد فرمایا: ثبیر ٹھہر جا۔ تجھ پر ایک نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام، ایک صدیق اور دو شہید ہیں۔ (سنن الترمذی: ج:12، ص:164)

## دلیل نمبر:13

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

نبی کریم ﷺ، حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ، حضرت علی رضی اللہ عنہ، حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ، حضرت زبیر رضی اللہ عنہ کے ساتھ حراء پہاڑ پر قیام پذیر تھے کہ چٹان میں حرکت پیدا ہوگئی تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: حرا ٹھہر جا تیرے اوپر ایک نبی علیہ السلام، ایک صدیق اور دو شہید ہیں۔ (سنن النسائی: ج: 11، ص: 450)

## دلیل نمبر: 14

سوید بن یزید سے روایت ہے کہ

میں نے حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کو مسجد میں اکیلا بیٹھے ہوئے دیکھا میں نے اس کو غنیمت جانا اور ان کے پاس جا کر بیٹھ گیا میں نے ان کے سامنے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا ذکر کیا انہوں نے کہا میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے متعلق کلمہ حق کے سوا اور کچھ نہیں کہتا اس کی وجہ یہ ہے کہ میں اس موقع کی تلاش میں رہتا تھا کہ تنہائی میں رسول اللہ ﷺ کے پاس بیٹھ کر کچھ حاصل کروں ایک دن میں نے رسول اللہ ﷺ کو باہر نکلتے ہوئے دیکھا۔ میں آپ کے پیچھے گیا آپ ایک جگہ بیٹھ گئے میں بھی آپ کے پاس بیٹھ گیا آپ ﷺ نے پوچھا: اے ابوذر رضی اللہ عنہ! تم کس لئے آئے ہو۔ میں نے کہا: اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کے لئے! پھر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آئے اور وہ نبی کریم ﷺ کی دائیں جانب بیٹھ گئے۔ آپ ﷺ نے پوچھا: اے ابوبکر رضی اللہ عنہ تم کس لئے آئے ہو؟ انہوں نے کہا: اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کے لئے پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ آئے اور وہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی دائیں جانب بیٹھ گئے۔ آپ ﷺ نے پوچھا: اے عمر رضی اللہ عنہ! تم کس لئے آئے ہو۔ انہوں نے بھی کہا اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کے لئے پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ آئے اور وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی دائیں جانب بیٹھ گئے۔ آپ ﷺ نے پوچھا: اے عثمان رضی اللہ عنہ! تم کس لئے آئے ہو؟ انہوں نے کہا اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کے لئے!

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ

پھر رسول اللہ ﷺ نے سات یا نو کنکریاں لیں وہ آپ ﷺ کے ہاتھ میں تسبیح

پڑھنے لگیں حتیٰ کہ میں نے شہد کی مکھی کی طرح ان کے بھنبھناہٹ کی آواز سنی۔ پھر آپ نے ان کنکریوں کو رکھ دیا تو وہ خاموش ہو گئیں پھر آپ نے ان کنکریوں کو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں رکھ دیا تو وہ ان کے ہاتھ میں تسبیح پڑھنے لگیں حتیٰ کہ میں نے شہد کی مکھی کی طرح ان کے بھنبھناہٹ کی آواز سنی۔ پھر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے ان کنکریوں کو رکھ دیا تو وہ خاموش ہو گئیں پھر آپ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں ان کنکریوں کو رکھ دیا تو وہ ان کے ہاتھ میں تسبیح پڑھنے لگیں حتیٰ کہ میں نے شہد کی مکھی کی طرح ان کے بھنبھناہٹ کی آواز سنی پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان کنکریوں کو رکھ دیا تو وہ خاموش ہو گئیں پھر آپ نے ان کنکریوں کو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں رکھ دیا تو وہ ان کے ہاتھ میں تسبیح پڑھنے لگیں حتیٰ کہ میں نے شہد کی مکھی کی طرح ان کے بھنبھنانے کی آواز سنی انہوں نے پھر ان کو رکھ دیا تو وہ خاموش ہو گئیں۔ (مسند البزار: رقم الحدیث: 2414)

## دلیل نمبر: 15

امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی سند کے ساتھ بیان کیا ہے کہ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ، حضرت عمر رضی اللہ عنہ، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ حضرت آدم علیہ السلام کی پیدائش سے ایک ہزار سال پہلے عرش کے دائیں جانب انوار ظاہر فرما رہے تھے۔ جب حضرت آدم علیہ السلام پیدا ہوئے تو ہم نے ان کی پشت کو سکینت بخشی اور ہم ہمیشہ ہی پاک اصلوب میں منتقل ہوتے رہے حتیٰ کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کی صلب میں اور ابوبکر و عمر و عثمان و علی رضی اللہ عنہم کو بالترتیب ابی قحافہ، خطاب، عفان اور ابی طالب کی اصلوب میں منتقل فرمایا پھر ان کو میرا انتخاب فرمایا اور ابوبکر کو صدیق، عمر کو فاروق، عثمان کو ذوالنورین اور علی (رضی اللہ عنہم) کو وصی بنایا لہٰذا جس شخص نے میرے اصحاب کو برا کہا اس نے مجھے برا کہا اور جو مجھے برا کہے گا اس نے اللہ تعالیٰ کو برا کہا اور جس نے اللہ تعالیٰ کو برا کہا اس کو نتھنوں کے بل الٹا گرائے گا۔ (الصواعق المحرقہ: ص: 82)

## دلیل نمبر:16

محب طبری نے ریاض میں روایت کیا ہے کہ

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

مجھے حضرت جبرائیل علیہ السلام نے بتایا ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کو پیدا فرمایا اور روح کو ان کے جسم میں داخل فرمایا تو مجھے حکم فرمایا کہ میں سیب لے کر اس کے حلق میں نچوڑوں۔ میں نے اس کو اس کے منہ میں نچوڑا تو اللہ تعالیٰ نے پہلے نطفے سے آپ ﷺ کو، دوسرے سے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو، تیسرے سے عمر رضی اللہ عنہ کو، چوتھے سے عثمان رضی اللہ عنہ کو، پانچویں سے علی رضی اللہ عنہ کو پیدا کیا۔ حضرت آدم علیہ السلام نے عرض کیا: اے رب عزوجل! یہ کون لوگ ہیں جن کو تو نے عزت دی ہے تو اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: یہ پانچوں شیخ تمہاری اولاد میں سے ہیں یہ پانچ سب مخلوق سے زیادہ پیارے ہیں یعنی انبیاء ورسل علیہم السلام میں سے زیادہ قابل تکریم ہیں اور وہ رسولوں کے اتباع میں سے زیادہ مکرم ہیں جب حضرت آدم علیہ السلام سے اپنے رب عزوجل کے حکم میں بھول ہوئی تو کہا: اے اللہ عزوجل! ان پانچوں شیوخ کی حرمت کا واسطہ دے کر عرض کرتا ہوں جن کو تو نے فضیلت دی ہے کیا میری توبہ قبول نہیں فرمائے گا تو اللہ تعالیٰ نے ان کی توبہ قبول فرمالی۔

(الصواعق المحرقۃ:ص:83)

## دلیل نمبر:17

حضرت سفینہ سے روایت ہے کہ

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

ابوبکر وعمر اور عثمان (رضی اللہ عنہم) میرے بعد خلفاء ہوں گے۔

(مجموع مؤلفات عقائد الرافضۃ والرد علیہا: ج:176،ص:237)

## دلیل نمبر:18

الملا نے اپنی سیرت میں روایت کیا ہے کہ

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

اللہ تعالیٰ نے آپ لوگوں پر ابوبکر رضی اللہ عنہ، عمر رضی اللہ عنہ، عثمان رضی اللہ عنہ اور علی رضی اللہ عنہ کی محبت، نماز، زکوٰۃ، روزے اور حج کی طرح فرض فرمائی ہے اور جو ان کی فضیلت کا انکاری ہوا اس کی نماز، زکوٰۃ، روزہ اور حج نامقبول ہے۔ (الصواعق المحرقہ: ص: 214)

## دلیل نمبر:19

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ

رسول اللہ ﷺ میرے گھر میں لیٹے ہوئے تھے اس حال میں کہ آپ ﷺ کی دونوں رانیں یا دونوں پنڈلیاں کھلی ہوئی تھیں۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اجازت طلب کی آپ ﷺ نے ان کو اجازت دے دی اس حال میں کہ آپ ﷺ اسی طرح لیٹے رہے پھر آپ ﷺ باتیں کرتے رہے پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اجازت طلب کی آپ ﷺ نے ان کو اجازت دے دی اس حال میں کہ آپ ﷺ اسی طرح لیٹے رہے اور باتیں کرتے رہے پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اجازت طلب کی تو رسول اللہ ﷺ اٹھ کر بیٹھ گئے اور اپنے کپڑے درست کر لئے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ آ کر باتیں کرتے رہے جب وہ سب چلے گئے تو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے کہا حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آئے تو آپ ﷺ نے ان کا کچھ خیال نہیں کیا اور نہ ان کی کوئی پرواہ کی حضرت عمر رضی اللہ عنہ آئے تو آپ ﷺ نے ان کی بھی کوئی پرواہ نہیں کی اور جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ آئے تو آپ ﷺ اٹھ کر بیٹھ گئے اور آپ ﷺ نے اپنے کپڑے درست کر لئے؟ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: میں اس شخص سے کیسے حیاء نہ کروں جس سے فرشتے بھی حیاء کرتے ہیں۔ (صحیح مسلم: رقم الحدیث: 6087)

## دلیل نمبر:20

نبی کریم ﷺ کی زوجہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ سے اجازت طلب کی اس حال

ہیں کہ رسول اللہ ﷺ اپنے بستر پر حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی چادر اوڑھے لیٹے ہوئے تھے۔ آپ ﷺ نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو اسی حالت میں آنے کی اجازت دے دی۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اپنی ضرورت پوری کر کے چلے گئے پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اجازت طلب کی آپ ﷺ نے ان کو اسی حالت میں اجازت دی وہ بھی اپنی حاجت پوری کر کے چلے گئے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا پھر میں نے آپ ﷺ سے اجازت طلب کی تو آپ ﷺ بیٹھ گئے اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا: اپنے کپڑے درست کر لو۔ پھر میں اپنی حاجت پوری کر کے چلا گیا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: یا رسول اللہ ﷺ! کیا وجہ ہے کہ آپ ﷺ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے لئے اس قدر نہیں گھبرائے جس قدر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے گھبرا گئے تھے۔ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: عثمان رضی اللہ عنہ ایک حیادار مرد ہیں اور مجھے خدشہ تھا کہ اگر میں نے اسی حال میں ان کو اجازت دے دی تو وہ مجھ سے اپنی حاجت نہیں بیان کریں گے۔

(صحیح مسلم: رقم الحدیث: 6088)

## دلیل نمبر: 21

حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

ایک دن رسول اللہ ﷺ مدینہ منورہ کے ایک باغ میں تکیہ لگا کر بیٹھے ہوئے تھے اور ایک لکڑی سے کیچڑ کھرچ رہے تھے۔ ایک شخص نے دروازہ کھلوایا۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: دروازہ کھول کر اس کو جنت کی بشارت دے دو۔ حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ نے کہا آنے والے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ تھے میں نے دروازہ کھول کر ان کو جنت کی بشارت دے دی پھر ایک شخص نے دروازہ کھلوایا۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: دروازہ کھول کر اس کو جنت کی بشارت دے دو۔

حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ

میں گیا تو وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ تھے۔ میں نے دروازہ کھول کر ان کو جنت کی بشارت

دے دی پھر ایک شخص نے دروازہ کھلوایا۔ نبی کریم ﷺ بیٹھ گئے اور ارشاد فرمایا: دروازہ کھول دو اور اس کو مصیبتوں کے ساتھ جنت کی بشارت دے دو۔ میں نے جا کر دروازہ کھولا تو وہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ تھے۔ میں نے دروازہ کھولا اور ان کو جنت کی بشارت دی اور جو کچھ حضور ﷺ نے فرمایا تھا وہ کہہ دیا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا: اے اللہ عزوجل! صبر عطا فرمایا اللہ تجھ سے ہی مدد طلب کی گئی ہے۔

(صحیح مسلم: رقم الحدیث: 6090)

## دلیل نمبر: 22

حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

انہوں نے اپنے گھر میں وضو کیا پھر باہر آئے اور کہا میں ضرور رسول اللہ ﷺ کے ساتھ رہوں گا اور آج سارا دن آپ ﷺ کے ساتھ گزاروں گا وہ مسجد میں گئے اور نبی کریم ﷺ کے متعلق سوال کیا۔ حاضرین نے کہا کہ آپ ﷺ فلاں جانب گئے ہیں۔ حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ نے کہا میں آپ ﷺ کے پیچھے پوچھتے پوچھتے گیا حتیٰ کہ حضور انور ﷺ اریس کنویں میں داخل ہو گئے میں دروازے کے پاس بیٹھ گیا اس کا دروازہ لکڑی کا تھا۔ رسول اللہ ﷺ نے قضاء حاجت کے بعد وضو کیا میں آپ کے پاس کھڑا ہو گیا۔ رسول اللہ ﷺ اریس کنویں کے وسط میں ٹانگیں لٹکا کر بیٹھ گئے۔ میں نے آپ کو سلام کیا اور پھر جا کر دروازے کے پاس بیٹھ گیا۔ میں نے دل میں کہا آج میں رسول اللہ ﷺ کا دربان بنوں گا پھر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آئے اور انہوں نے دروازہ کھٹکھٹایا۔ میں نے کہا: کون ہے؟ انہوں نے کہا: ابوبکر رضی اللہ عنہ، میں نے کہا ٹھہرو! پھر میں گیا اور میں نے کہا: یہ ابوبکر رضی اللہ عنہ ہیں اور آنے کی اجازت طلب کر رہے ہیں۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ان کو اجازت دو اور جنت کی بشارت دے دو پھر میں آیا اور میں نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کہا جائیں۔ آپ رضی اللہ عنہ کو رسول اللہ ﷺ جنت کی بشارت دے رہے ہیں۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آئے اور کنویں کی منڈیر پر رسول اللہ ﷺ کی داہنی جانب

ٹانگیں لٹکا کر بیٹھ گئے جس طرح رسول اللہ ﷺ بیٹھے ہوئے تھے اور انہوں نے اپنی پنڈلیوں سے کپڑا ہٹا لیا میں پھر واپس جا کر دروازے پر بیٹھ گیا میں اپنے بھائی کو وضو کرتا ہوا چھوڑ کر آیا تھا میں نے دل میں سوچا کہ اگر اللہ تعالیٰ نے فلاں کے ساتھ خیر کا ارادہ کیا تو اس کو بھی بھیج دے گا اچانک کوئی شخص دروازہ کھٹکھٹا رہا تھا میں نے کہا: کون ہے؟ اس نے کہا: عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ! میں نے کہا ٹھہریئے۔ پھر میں نے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر سلام عرض کیا اور کہا اب حضرت عمر رضی اللہ عنہ اجازت طلب کر رہے ہیں۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ان کو اجازت دے دو اور ان کو جنت کی بشارت دے دو۔ پھر میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس گیا اور کہا اب آپ جائیں اور رسول اللہ ﷺ آپ کو جنت کی بشارت دیتے ہیں پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ گئے اور کنویں کی منڈیر پر رسول اللہ ﷺ کی بائیں جانب بیٹھ گئے اور اپنی دونوں ٹانگیں کنویں میں لٹکا لیں پھر میں واپس آ کر بیٹھ گیا اور میں نے دل میں کہا اگر اللہ تعالیٰ نے فلاں کے ساتھ خیر کا ارادہ کیا تو اس کو بھیج دے گا پھر ایک شخص نے آ کر دروازہ کھٹکھٹایا۔ میں نے کہا کون ہے؟ اس نے کہا عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ۔ میں نے کہا ٹھہریئے! میں نے نبی کریم ﷺ کے پاس جا کر خبر دی۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: اس کو اجازت دو اور جو مصائب اس کو لاحق ہوں گے ان کے ساتھ اس کو جنت کی بشارت دو۔ میں نے کہا جایئے رسول اللہ ﷺ آپ کو ان مصائب کے ساتھ جنت کی بشارت دے رہے ہیں جو آپ رضی اللہ عنہ کو لاحق ہوں گے وہ آئے انہوں نے دیکھا کہ منڈیر بھر چکی ہے وہ ان کے سامنے کی جانب بیٹھ گئے۔

حضرت سعید بن مسیب فرماتے ہیں کہ

اس حدیث مبارکہ سے میں نے یہ نتیجہ نکالا کہ ان کی قبریں بھی اسی طرح ہوں گی۔
(صحیح مسلم: رقم الحدیث: 6092)

## حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے دورِ خلافت میں قرآن مجید کا جمع ہونا

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے پاس آئے وہ اس وقت اہل شام سے آرمینیہ اور آذر بائی جان کی فتح کے سلسلہ میں اہل عراق سے جہاد میں مشغول تھے اس وقت حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ مسلمانوں کے قرآن مجید پڑھنے میں اختلاف سے گھبرا گئے۔ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے کہا: اے امیر المومنین! اس سے پہلے کہ یہ امت یہود ونصاریٰ کی طرح اپنی کتاب میں مختلف ہو جائے آپ اس کا تدارک کر لیجئے پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے پاس پیغام بھیجا کہ قرآن مجید کا وہ نسخہ ہماری طرف بھیجیں ہم اس کو دوسرے مصاحف میں نقل کریں گے پھر آپ کو یہ نسخہ واپس بھیج دیں گے۔ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نے وہ نسخہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے پاس بھیج دیا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ، حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ، حضرت سعید بن العاص رضی اللہ عنہ اور حضرت عبدالرحمان بن حارث بن ہشام رضی اللہ عنہ سے کہا کہ وہ اس نسخہ کو مصاحف میں نقل کریں اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے تین قریشین کی جماعت سے کہا: جب تمہارا اور زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کا قرآن مجید کے کسی لفظ میں اختلاف ہو جائے تو اس کو لغت قریش کے موافق لکھنا کیونکہ قرآن مجید لغت قریش کے مطابق نازل ہوا ہے سو انہوں نے ایسا ہی کیا حتیٰ کہ جب انہوں نے اس نسخہ کو مصاحف میں نقل کر لیا تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے وہ مستعار لیا ہوا مصحف حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کو واپس کر دیا اور تمام صوبوں اور بڑے شہروں میں اس مصحف کی نقلیں بھیج دیں اور حکم دیا کہ اس نسخہ کے مطابق مصاحف لکھیں اور ان کے ماسوا جو قرآن مجید کے سابقہ نسخے ہیں ان کو جلا دیا جائے۔

(صحیح البخاری: رقم الحدیث: 4987)

حافظ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی 852ھ لکھتے ہیں:

جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے تمام بڑے شہروں میں حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے مصحف کی نقول بھجوا دیں تو کہا۔ میں نے اس اس طرح کیا اور اپنے سابقہ مصحف کو مٹا دیا سو تم بھی اپنے اپنے سابقہ مصاحف کو محو کر دو اور محو اس سے عام ہے کہ ان سابقہ کاغذات کو

دھویا جائے یا جلا دیا جائے۔ اکثر روایات میں جلانے کا ذکر ہے اور یہ بھی ہوسکتا ہے کہ پہلے ان کاغذات کو دھویا گیا ہو پھر جلا دیا گیا ہو تا کہ سابقہ اوراق کا بالکل نام ونشان نہ رہے۔ قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے حتمی طور پر کہا ہے کہ انہوں نے پہلے ان کاغذات کو دھویا پھر جلا دیا تا کہ سابقہ قرأت کا کوئی نام ونشان نہ رہے۔ (فتح الباری: ج:10،ص:25)

علامہ ملا علی سلطان محمد القاری متوفی 1014ھ لکھتے ہیں:

خلاصہ یہ ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے اس وقت قرآن مجید کو جمع کیا جب ان کے نزدیک دلیل قطعی سے قرآن مجید کے الفاظ ثابت ہو گئے اور دلیل ظنی سے یہ ثابت ہو گیا کہ ان الفاظ کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے لکھوایا تھا۔

الحارث المعاسبی نے فہم السنن میں کہا ہے کہ

قرآن مجید کو لکھنا حادث (نیا کام) نہیں ہے کیونکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم قرآن مجید کو لکھنے کا حکم دیتے تھے لیکن وہ لکھا ہوا ایک جیسا نہیں تھا۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اس کو یکجا کیا گویا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر میں مکمل قرآن مجید کے منتشر اور متفرق اوراق مل گئے پھر کسی جمع کرنے والے نے ان اوراق کو جمع کر کے ایک دھاگے کے ساتھ باندھ دیا تا کہ ان میں سے کوئی ورق ضائع نہ ہو جائے اور ان کاغذوں، کپڑوں اور باریک کھالوں پر جو لکھا ہوا تھا وہی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے سینوں میں محفوظ تھا کیونکہ وہ ابتداء سے نازل ہونے والے قرآن مجید کو حفظ کر رہے تھے اور انہوں نے تیئس سال سے لگا تار نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی تلاوت کا مشاہدہ کیا تھا اس لئے اس بات کا کوئی خطرہ نہیں تھا کہ اس میں کوئی غلط چیز شامل ہو گی ہاں اس کا خطرہ تھا کہ اس میں سے کوئی چیز رہ نہ جائے اس لئے انہوں نے انتہائی احتیاط کے ساتھ قرآن مجید کو جمع کیا۔ (مرقاۃ المفاتیح: ج:4،ص:729)

علامہ بدر الدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی 855ھ لکھتے ہیں:

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے عہد میں جو مجموعہ تیار کیا گیا تھا وہ سورتوں کے الگ الگ صحائف تھے ہر سورت میں آیات ترتیب سے تھیں لیکن تمام سورتیں متفرق تھیں ترتیب

وار نہ تھیں اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے جو مصحف جمع کیا وہ مرتب تھا اس میں سورتیں ترتیب وار تھیں۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے جو باقی صحائف کو جلانے کا حکم دیا تھا اس کا علامہ کرمانی نے یہ جواب دیا ہے کہ جو آیات منسوخ التلاوت تھیں یا جو غیر لغت قریش پر آیات تھیں یا آیات کے ساتھ جو تفسیر لکھی ہوئی تھی اس کو جلانے کا حکم دیا تھا۔

قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ

آیات کو دھو کر پھر نقوش کے محو میں مبالغہ کرنے کے لئے کاغذات کو جلایا تھا۔

علامہ ابن بطال نے اس سے یہ استدلال کیا ہے کہ

بے ادبی سے بچانے کے لئے جن کتابوں میں اللہ تعالیٰ کا نام لکھا ہے ان کو جلا دیا جائے لیکن یہ جلانے کی صورت اس دور میں تھی اور اب اگر قرآن مجید کے کسی ورق کو زائل کرنا ہو تو اس کو دھونا بہتر ہے اور ہمارے اصحاب حنفیہ نے یہ کہا ہے کہ جب مصحف بوسیدہ ہو جائے اور وہ نفع پہنچانے کے قابل نہ رہے تو اس کو ایسی پاک جگہ دفن کر دیا جائے جو لوگوں کے پیروں تلے آنے سے بعید ہو۔ (عمدۃ القاری: ج:20، ص18 تا 19)

علامہ علاؤ الدین حصکفی حنفی متوفی 1088ھ لکھتے ہیں:

جن بوسیدہ کتابوں سے نفع حاصل نہ کیا جا سکے ان سے اللہ تعالیٰ، فرشتوں اور رسول کا نام مٹا کر باقی کو جلا دیا جائے اور ان کو اسی طرح جاری پانی میں ڈالنے میں بھی حرج نہیں ہے یا ان کو دفن کر دیا جائے اور یہ احسن ہے جیسا کہ انبیاء کرام علیہم السلام کے متعلق کہا جاتا ہے۔ (درمختار علی ہامش حاشیۃ الطحطاوی: ج:4، ص:210)

علامہ احمد بن محمد بن اسماعیل طحطاوی متوفی 1241ھ لکھتے ہیں:

قرآن مجید جب بوسیدہ ہو جائے اور اس کو پڑھنا دشوار ہو تو ہم اس کو آگ میں نہیں جلائیں گے ہم اسی پر عمل کرتے ہیں۔ (حاشیۃ الطحطاوی: ج:4، ص:201)

علامہ ابن عابدین شامی حنفی متوفی 1232ھ لکھتے ہیں:

مجتبیٰ میں لکھا ہے کہ جب مصحف پرانا اور بوسیدہ ہو جائے تو اس کو دفن کرنا احسن

ہے جیسے نبیوں اور ولیوں کو دفن کیا جاتا ہے اور باقی دینی کتابیں بوسیدہ ہو جائیں تو ان کا بھی یہی حکم ہے اور دفن کرنا تعظیم کے خلاف نہیں ہے کیونکہ انبیاء کرام علیہم السلام کو بھی دفن کیا جاتا ہے۔

اور ذخیرہ میں لکھا ہے کہ

جب مصحف پرانا ہو جائے اور اس سے پڑھنا دشوار ہو جائے تو اس کو آگ میں نہیں جلایا جائے گا۔ امام محمد رحمۃ اللہ علیہ نے اسی طرف اشارہ کیا ہے اور ہم اسی پر عمل کرتے ہیں اور مناسب یہ ہے کہ ایک کپڑے میں لپیٹ کر اس کی لحد بنائی جائے کیونکہ اگر اس کی قبر بہ طریق شق بنائی گئی تو اس پر مٹی گرے گی اور اس میں ایک قسم کی تحقیر ہے ہاں اگر چھت بنا کر پھر مٹی ڈالی جائے تو کوئی حرج نہیں ہے اسی طرح اگر کسی پاک جگہ قرآن مجید کو رکھ دیا جائے جہاں نہ کسی بے وضو کا ہاتھ لگے نہ گرد و غبار پڑے اور نہ اس کی تعظیم میں فرق آئے تو یہ بھی جائز ہے۔ (ردالمحتار: جز:5، ص:373)

امام ابوالفداء اسماعیل بن کثیر متوفی 774ھ لکھتے ہیں:

حضرت زید رضی اللہ عنہ، حضرت ابن الزبیر رضی اللہ عنہما، حضرت سعید رضی اللہ عنہ اور حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ قرآن مجید لکھنے کے لئے بیٹھے اور جب ان کا اس میں اختلاف ہوتا کہ اس لفظ کو کسی لغت پر لکھا جائے تو وہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی طرف رجوع کرتے مثلاً تابوت میں اختلاف ہوا کہ اس لفظ کو کس لغت پر لکھا جائے آیا اس کو ھا کے ساتھ تابوہ لکھا جائے یا تا کے ساتھ تابوت لکھا جائے۔

حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

یہ تابوہ ہے۔

اور تین قریشی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے فرمایا:

یہ تابوت ہے۔

تب انہوں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی طرف رجوع کیا۔

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

اس کو لغت قریش پر لکھو کیونکہ قرآن مجید لغت قریش پر نازل ہوا ہے۔

(تفسیر ابن کثیر)

## کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ مقدسہ میں قرآن مجید جمع ہوا؟

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ مقدسہ میں سب سے پہلے قرآن مجید کو حفظ کر کے سینوں میں جمع کیا گیا اور سب سے پہلے یہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے سینہ مطہرہ میں محفوظ اور جمع ہوا۔

قرآن مجید میں ہے:

لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهٖ ۝ اِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهٗ وَ قُرْاٰنَهٗ ۝ فَاِذَا قَرَاْنٰهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ ۝ ثُمَّ اِنَّ عَلَيْنَا بَيَانَهٗ ۝ (القیامہ:16 تا 19)

آپ (قرآن یاد کرنے کے لئے) جلدی جلدی زبان کو حرکت نہ دیں بے شک اس کو (آپ کے ذہن میں) محفوظ کرنا اور آپ کا اسے پڑھنا ہمارے ذمہ ہے تو جب ہم اس کو پڑھ چکیں تو پھر آپ اس پڑھے کو پڑھیں پھر بے شک اس کا بیان ہمارے ذمہ ہے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہر رمضان المبارک میں حضرت جبرائیل علیہ السلام کے ساتھ قرآن مجید کا دورہ کیا کرتے تھے اور جس سال آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہوا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دو بار حضرت جبرائیل علیہ السلام کے ساتھ قرآن مجید کا دور کیا۔

حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سرگوشی کرتے ہوئے مجھ سے ارشاد فرمایا: حضرت جبرائیل علیہ السلام ہر سال مجھ سے قرآن مجید کا دور کرتے ہیں اور اس سال انہوں نے مجھ سے دو مرتبہ دور کیا ہے اور مجھے یہ یقین ہے کہ اب میرا وقت آ گیا ہے۔ (صحیح البخاری: ج:2: ص:748)

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سب لوگوں سے زیادہ جواد تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی جود و سخا رمضان

کے مہینے میں بہت زیادہ ہوتی تھی کیونکہ حضرت جبرائیل علیہ السلام ماہ رمضان کی ہر رات میں آپ ﷺ سے ملاقات کرتے تھے حتیٰ کہ ماہ رمضان پورا ہو جاتا۔ رسول اللہ ﷺ ان سے قرآن مجید کا دور کرتے تھے اور جب حضرت جبرائیل علیہ السلام سے ملاقات کرتے تو آپ بارش برسانے والی ہواؤں سے زیادہ خیر کی سخاوت فرماتے تھے۔

(صحیح بخاری: جز:2،ص:748)

حضرت ابراہیم نخعی سے روایت ہے کہ

مسروق کے سامنے حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما نے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہما کا ذکر کیا تو انہوں نے کہا میں ان سے ہمیشہ محبت کرتا ہوں کیونکہ میں نے نبی کریم ﷺ سے یہ سنا ہے کہ چار آدمیوں سے قرآن مجید کو حاصل کرو عبداللہ بن مسعود، سالم، معاذ اور ابی بن کعب (رضی اللہ عنہم) (صحیح بخاری: جز:2،ص:748)

حضرت شقیق بن سلمہ سے روایت ہے کہ

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے ہمیں خطبہ دیا اور کہا۔ بہ خدا! میں نے رسول اللہ ﷺ کے دہن مبارک سے (سن کر) ستر سے زیادہ سورتیں یاد کی ہیں اور نبی کریم ﷺ کے اصحاب کو علم ہے کہ مجھے کتاب اللہ کا سب سے زیادہ علم ہے حالانکہ میں ان سب سے زیادہ افضل نہیں ہوں۔ (صحیح بخاری: ج:2،ص:748)

حضرت مسروق سے روایت ہے کہ

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہما نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کی قسم! جس کے سوا کوئی عبادت کا مستحق نہیں۔ کتاب اللہ کی جو سورت بھی نازل ہوتی تھی مجھے اس کے متعلق علم ہوتا تھا کہ یہ سورت کہاں نازل ہوئی ہے اور کتاب اللہ کی جو آیت نازل ہوتی تھی مجھے اس کے متعلق علم ہوتا تھا کہ یہ کس کے متعلق نازل ہوئی ہے اور اگر مجھے یہ علم ہوتا کہ کوئی شخص مجھ سے زیادہ کتاب اللہ کا علم رکھتا ہے اور اونٹ پر سفر کر کے اس تک پہنچا جا سکتا ہے تو میں سفر کر کے اس کے پاس جاتا۔ (صحیح بخاری: جز:2،ص:748)

حضرت قتادہ سے روایت ہے کہ

میں نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے سوال کیا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد میں کس نے قرآن مجید جمع کیا تھا انہوں نے کہا: چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے اور وہ سب انصار میں سے تھے۔ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ، حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ، حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ اور حضرت ابوزید رضی اللہ عنہ۔ (صحیح البخاری: ج:2، ص:748)

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہوا تو اس وقت چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے قرآن مجید کو جمع کیا تھا۔ حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ، حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ، حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ اور حضرت ابوزید رضی اللہ عنہ۔ (صحیح بخاری: ج:2، ص:748)

علامہ شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی 852ھ لکھتے ہیں:

(اس حدیث مبارکہ کی توجیہات یہ ہیں)

1- تمام وجوہ اور تمام قرأت کے ساتھ صرف ان چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو پورا قرآن مجید یاد تھا۔

2- ان چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے بلاواسطہ سن کر پورا قرآن مجید یاد کیا تھا باقی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے پورا قرآن مجید آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے بلاواسطہ نہیں سنا تھا۔

3- یہ چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم قرآن مجید کی تعلیم دینے میں بہت مشہور تھے اور باقی اتنے مشہور نہیں تھے اس لئے ان کا حال مخفی رہا انہوں نے ریا اور عجب کے خدشہ سے اپنے آپ کو ظاہر نہیں کیا۔

4- ان چار کے جمع کرنے سے مراد یہ ہے کہ انہوں نے مکمل قرآن مجید لکھ کر جمع کیا تھا اور باقی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے دل میں یاد کیا تھا۔

5- ان چار نے اعلان کر دیا تھا کہ انہوں نے مکمل قرآن مجید جمع کیا ہے اور باقی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے اعلان نہیں کیا تھا۔ (فتح الباری: ج:9، ص:52)

علامہ نیشاپوری لکھتے ہیں:

رسول اللہ ﷺ کے عہد میں قرآن مجید جمع کرلیا گیا تھا کیونکہ جب بھی کوئی آیت نازل ہوتی رسول اللہ ﷺ کاتب قرآن مجید کو یہ حکم دیتے کہ اس آیت کو فلاں سورت میں فلاں جگہ لکھ دو اور جب بھی کوئی سورت نازل ہوتی تو رسول اللہ ﷺ کاتب کو یہ حکم دیتے کہ اس کو فلاں سورت کے بعد لکھو۔ (غرائب القرآن: ج:1، ص:24)

ڈاکٹر وہبہ زحیلی لکھتے ہیں:

نبی کریم ﷺ سے سن کر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم قرآن مجید لکھ لیتے تھے اور مشہور یہ ہے کہ پچیس صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کاتب وحی تھے اور تحقیق یہ ہے کہ وہ ساٹھ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم تھے ان میں زیادہ مشہور خلفاء اربعہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ، حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ، حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہ، حضرت یزید بن ابی سفیان رضی اللہ عنہ، حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ، حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ، حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ پھر علامہ زحیلی نے ابوعبیدہ کے حوالے سے ان حفاظ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا ذکر کیا ہے جن کا ہم ابھی ذکر کر چکے ہیں اور یہ لکھا ہے کہ زیادہ مشہور حفاظ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ، حضرت علی رضی اللہ عنہ، حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ، حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ، حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ، حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ، حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ اور حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ تھے۔ (التفسیر المنیر: ج:1، ص:21)

علامہ بدرالدین محمود بن احمد عینی حنفی متوفی 855ھ لکھتے ہیں:

حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہے کہ ان چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے رسول اللہ ﷺ کی حیات طیبہ میں قرآن مجید کو جمع کیا ہے۔

اس حدیث مبارکہ سے بہ ظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے ان چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں حصر کیا ہے حالانکہ ان کے علاوہ بھی اور بہت صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے رسول اللہ ﷺ کی حیات میں قرآن مجید جمع کیا تھا۔

اس کا جواب یہ ہے کہ

چار کا لفظ عدد ہے اور عدد میں مفہوم مخالف معتبر نہیں ہوتا اور اگر اس کو تسلیم نہ کیا جائے تو اس حدیث مبارکہ کے اور متعدد جوابات ہیں جو درج ذیل ہیں۔

1- قرآن مجید کو اس کی جمیع وجوہ کے ساتھ یعنی اس کی لغات، اس کے حروف، اس کی قرأت اور اسباب نزول کے ساتھ ان چار کے علاوہ اور کسی نے جمع نہیں کیا۔

2- رسول اللہ ﷺ کے منہ سے بلاواسطہ سن کر ان چار کے سوا اور کسی نے عہد رسالت میں قرآن مجید کو جمع نہیں کیا۔

3- ان چاروں نے اس کا اظہار کیا اور قرآن مجید کی تعلیم اور تلقین کے درپے ہو گئے۔

4- ان چاروں نے آپ کی حیات میں قرآن مجید کو جمع کر کے لکھ لیا تھا خواہ ایک مصحف میں یا متعدد صحائف میں۔

5- ابو بکر بن العربی نے کہا۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ کی مراد یہ تھی کہ انہوں نے منسوخ شدہ آیات کو جمع نہیں کیا تھا۔

6- الماوردی نے کہا۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ کی مراد یہ تھی کہ ان چار کے سوا اور کسی نے قرآن مجید جمع کرنے کا اعلان نہیں کیا تھا۔

7- اور ان چار کے علاوہ جن صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے قرآن مجید کو جمع کیا تھا انہوں نے ریاکاری کے خطرہ سے اس کا اظہار نہیں کیا تھا اور ان چار کے نفوس اپنے اخلاص پر مطمئن تھے اس لئے انہوں نے اس کا اعلان کر دیا تھا۔

8- ان چاروں نے قرآن مجید حفظ کر کے اپنے سینوں میں جمع کیا اور صحیفوں میں لکھ بھی لیا اور باقی صحابہ نے کسی ایک چیز پر اکتفاء نہیں کیا تھا۔

9- زیادہ سے زیادہ بات یہ ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ کو ان چار کے سوا باقی قرآن جمع کرنے والے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا علم نہیں تھا۔

ان چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے علاوہ جنہوں نے عہد رسالت میں قرآن مجید کو جمع کیا وہ خلفاء راشدین ہیں۔

حضرت ابوعمرو نے فرمایا ہے کہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ مقدسہ میں حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے بھی قرآن مجید جمع کیا تھا۔

محمد بن کعب قرظی نے کہا ہے کہ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں حضرت عبادہ بن الصامت رضی اللہ عنہ، حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ، خالد بن زید رضی اللہ عنہ نے قرآن مجید جمع کیا تھا۔ اس کو ابن عساکر نے بیان کیا ہے۔

اور الدانی سے روایت ہے کہ

حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ اور مجمع بن جاریہ نے بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ میں قرآن مجید کو جمع کیا۔

اور ابوعبید بن سلام نے ایک طویل حدیث مبارکہ میں ذکر کیا ہے کہ

قیس بن صعصعہ عمرو بن زید انصاری بدری نے بھی قرآن مجید کو جمع کیا تھا ان میں حضرت سعد بن عبید النعمان الاوسی ہیں۔

اور امام ابن الاثیر نے کہا ہے کہ

جنہوں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد میں قرآن مجید کو جمع کیا ان میں حضرت قیس بن السکن، حضرت ام ورقہ بنت نوفل اور ایک قول ہے بنت عبداللہ بن الحارث بھی ہیں۔

اور ابوعبیدہ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب میں قراء کا ذکر کیا ان میں مہاجرین میں سے چار خلفاء کو شمار کیا اور حضرت طلحہ، حضرت سعد، حضرت ابن مسعود، حضرت حذیفہ، حضرت سالم، حضرت ابوہریرہ، حضرت عبداللہ بن السائب رضی اللہ عنہم کو اور چار عبادلہ کو اور خواتین میں سے حضرت عائشہ، حضرت حفصہ اور حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہن۔

اور امام ابن ابوداؤد نے ذکر کیا ہے کہ

مہاجرین میں سے حضرت تمیم بن اوس الداری اور حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہما اور انصار میں سے حضرت معاذ رضی اللہ عنہ جن کی کنیت ابوحلیمہ ہے اور حضرت فضالہ بن عبید اور حضرت مسلمہ بن مخلد اور سعید بن جبیر نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ جس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فوت ہوئے تو میں قرآن مجید جمع کر چکا تھا اور اس وقت میری عمر دس سال تھی اور اس تفصیل سے یہ ظاہر ہو گیا کہ جن صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں قرآن مجید کو جمع کیا تھا وہ اتنے زیادہ ہیں کہ کوئی عدد اور کوئی شمار ان کا احاطہ نہیں کرسکتا۔ (عمدۃ القاری: ج:20، ص38 تا 39)

امام ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ حاکم نیشاپوری متوفی 405ھ روایت کرتے ہیں۔

حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کپڑوں کے ٹکڑوں یا کاغذوں پر قرآن مجید کو لکھ کر جمع کر رہے تھے اچانک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: شام کے لئے خوشی ہو۔ ہم نے پوچھا کس وجہ سے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیونکہ رحمان کے فرشتے ان کے اوپر اپنے پر پھیلائے ہوئے ہیں۔ (مستدرک: رقم الحدیث: 2901)

حضرت مجاہد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے لوگوں سے پوچھا: تم کون سی قرأت کے متعلق یہ گمان کرتے ہو کہ وہ آخری قرأت ہے! لوگوں نے کہا: وہ حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کی قرأت ہے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا: نہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر سال حضرت جبرائیل علیہ السلام کو قرآن مجید سنایا کرتے تھے اور جس سال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو دو بار قرآن مجید سنایا اور حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی یہی آخری قرأت تھی۔ (مستدرک: رقم الحدیث: 2903)

حضرت سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

رسول اللہ ﷺ کو کئی مرتبہ قرآن مجید سنایا گیا پس صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کہتے تھے کہ ہماری قرأت ہی وہ آخری قرأت ہے جو رسول اللہ ﷺ کو سنائی گئی تھی۔

(مستدرک: رقم الحدیث: 2904)

امام ابن ابی عاصم متوفی 287ھ اپنی سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں۔

حضرت عثمان بن ابی العاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

میں ثقیف کے کچھ لوگوں کے ساتھ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا انہوں نے مجھ سے کہا: تم ہمارے سامان اور سواریوں کی حفاظت کرو۔ میں نے کہا: اس شرط پر کہ تم فارغ ہونے کے بعد میرا انتظار کرنا۔ وہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور آپ ﷺ سے اپنی ضروریات کے متعلق سوال کیا پھر وہ آگئے تو میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا میں نے آپ ﷺ سے مصحف کا سوال کیا جو آپ ﷺ کے پاس موجود تھا تو آپ ﷺ نے مجھے وہ عطا فرما دیا تاہم یہ مصحف ایک جلد میں نہیں تھا اس کے متعدد اجزاء تھے۔

امام ابوبکر بن ابی عاصم نے فرمایا:

یہ حدیث مبارکہ ان احادیث مبارکہ میں سے جن سے یہ استدلال کیا جاتا ہے کہ قرآن مجید رسول اللہ ﷺ کے عہد میں مصاحف میں جمع ہو چکا تھا۔

امام ابو عاصم فرماتے ہیں کہ

درج ذیل حدیث مبارکہ سے بھی اس پر استدلال کیا جاتا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی زندگی میں قرآن مجید مصاحف میں جمع ہو چکا تھا۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

مصاحف کو لے کر دشمن کی زمین کی طرف سفر نہ کرو۔

یہ حدیث مبارکہ بھی اس پر دلالت کرتی ہے کہ قرآن مجید مصاحف میں لکھ کر جمع کیا

جا چکا تھا۔(الاحاد والمثانی: جز:3،ص:191)

امام شہاب الدین احمد بن علی بن حجر عسقلانی متوفی 852ھ حضرت انس رضی اللہ عنہ کی حدیث کے تحت لکھتے ہیں:

حضرت انس رضی اللہ عنہ نے ازراہ فخر کہا کہ انصار کے قبیلہ اوس کے چار افراد نے قرآن مجید کو جمع کیا تھا اس پر یہ اعتراض ہوتا ہے کہ اور بہت صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے قرآن مجید کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں جمع کیا تھا تو حضرت انس رضی اللہ عنہ نے صرف قبیلہ اوس کے چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا ذکر کیوں کیا ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ کی مراد یہ تھی کہ قبیلہ اوس میں سے صرف چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے قرآن مجید جمع کیا تھا اس کا مطلب یہ نہیں تھا کہ کل صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بہ شمول مہاجرین وانصار میں سے صرف چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے قرآن مجید جمع کیا تھا اور اس پر قرینہ یہ ہے کہ انہوں نے قبیلہ اوس پر فخر کرتے ہوئے یہ بات کہی تھی۔ قاضی ابوبکر الباقلانی اور دیگر علماء نے حضرت انس رضی اللہ عنہ کی اس حدیث مبارکہ کے اور جوابات بھی ذکر کیے ہیں جو درج ذیل ہیں۔

1- حضرت انس رضی اللہ عنہ نے جو کہا ہے کہ چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے قرآن مجید کو جمع کیا تھا ان کے قول میں مفہوم مخالفت معتبر نہیں ہے اور اس کا یہ معنیٰ نہیں ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں سے اور کسی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں قرآن مجید کو جمع نہیں کیا۔

2- حضرت انس رضی اللہ عنہ کی مراد یہ تھی کہ اور کسی نے جمیع وجوہ سے قرآن مجید کو جمع نہیں کیا حتیٰ کہ اس میں آیات کی تمام قرأت کا بھی ذکر کیا ہو۔

3- ان چار کے علاوہ اور کسی نے اتنی جامعیت سے جمع نہیں کیا کہ ان آیات کا بھی ذکر کیا ہو جن کی تلاوت منسوخ ہو چکی ہے اور ان آیات کا بھی ذکر کیا ہو جن کی تلاوت منسوخ نہیں ہوئی اور یہ جواب پہلے جواب کے قریب ہے۔

4- حضرت انس رضی اللہ عنہ کی مراد یہ تھی کہ ان چار نے بغیر کسی واسطے کے براہ راست رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے منہ سے سن کر قرآن مجید جمع کیا اس کے برخلاف قرآن مجید کو جمع

کرنے والے دوسرے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے بعض آیات کو آپ سے بلا واسطہ سنا اور بعض آیات کو بالواسطہ سنا۔

5- یہ چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملاقات اور آپ سے حصول تعلیم کے درپے تھے اس لئے یہ مشہور ہو گئے اور دوسرے وہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم جنہوں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ میں جمع کیا تھا ان کا حال دوسرے سے مخفی رہا حالانکہ واقع میں انہوں نے بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات میں قرآن مجید جمع کیا تھا اس لئے حضرت انس رضی اللہ عنہ نے صرف ان چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا ذکر کیا۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ دوسرے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے ریا کاری کے خطرہ اور شدت اخلاص کے جذبہ سے خود اپنی کاوشوں کو مخفی رکھا اور اس لئے حضرت انس رضی اللہ عنہ ان کے کام پر مطلع نہ ہو سکے اور جب وہ ریا کاری کے خطرہ سے مامون ہو گئے تو پھر انہوں نے اپنی کاوشوں سے لوگوں کو مطلع کر دیا۔

6- حضرت انس رضی اللہ عنہ کی مراد یہ تھی کہ ان چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے لکھ کر قرآن مجید کو جمع کر لیا تھا اور دوسرے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے مکمل قرآن مجید کو حفظ کر کے اپنے سینوں میں جمع کر لیا تھا اور ان چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے مکمل قرآن مجید کو حفظ بھی کیا اور اس کو لکھ بھی لیا۔

7- حضرت انس رضی اللہ عنہ کی مراد یہ تھی کہ ان چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے سوا اور کسی صحابی نے یہ اعلان نہیں کیا تھا کہ اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں مکمل قرآن مجید کو جمع کر لیا ہے کیونکہ یہ کام اسی وقت مکمل ہوا جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہو گئی جب آخری آیت نازل ہو گئی اور ہو سکتا ہے کہ جب آخری آیت یا اس کے قریب آیت نازل ہوا اس وقت قرآن مجید جمع کرنے والے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں سے یہی چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم موجود رہے ہوں اگرچہ دوسرے مواقع پر دوسرے جمع کرنے والے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم حاضر رہے ہوں۔

تحقیق یہ ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ کا مقصد انصار کے دوسرے قبیلہ خزرج کے

سامنے اظہار فخر کرتا تھا کہ ہمارے قبیلہ اوس کے چار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ میں ہی قرآن مجید کو جمع کیا ہے اور دیگر مہاجرین اور انصار سے اسی وصف کی نفی کرنا ان کا مقصد نہ تھا۔ (فتح الباری: جز:10، ص62 تا63)

علامہ شہاب الدین احمد قسطلانی متوفی 911ھ لکھتے ہیں:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ میں بہ کثرت صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے قرآن مجید کو جمع کیا جن کو منضبط کرنا اور منحصر کرنا بہت مشکل ہے اور یہ کس طرح ہو سکتا ہے جبکہ بیر معونہ میں ستر قراء اور حفاظ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو شہید کر دیا گیا اور جنگ یمامہ میں بھی ستر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو شہید کر دیا گیا۔ (ارشاد الساری: جز:11، ص:322)

اس تحقیق سے واضح ہوا کہ قرآن مجید نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ مقدسہ میں ہی جمع ہو گیا تھا۔

## حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے زمانہ مقدسہ میں قرآن مجید کا جمع ہونا

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد میں قرآن مجید کو ایک مصحف میں اس لئے جمع نہیں کیا گیا کہ نزول وحی کا عمل آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ میں مسلسل جاری تھا اور ہر وقت کسی نئی وحی کے نازل ہونے کا امکان تھا البتہ قرآن مجید کی تمام آیات کپڑے کے ٹکڑوں پر، ہڈیوں پر، پتھروں پر اور پتوں سے صاف کی ہوئی کھجور کی ٹہنیوں پر لکھی ہوئی تھیں پھر جب حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے زمانہ مقدسہ میں جنگ یمامہ کے دوران بہت سے حفاظ قرآن شہید ہو گئے تب قرآن کو پہلی بار مصحف کی شکل میں جمع کرنے کی تحریک ہوئی جس طرح کہ اس حدیث مبارکہ میں ہے:

حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

جنگ یمامہ کے دوران حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے مجھے بلوایا اس وقت ان کے پاس حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ بھی تھے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: میرے پاس حضرت عمر رضی اللہ عنہ آئے اور کہا جنگ یمامہ میں بہت سے حفاظ قرآن شہید ہو گئے اور مجھے یہ خدشہ

ہے کہ اگر یونہی مختلف جنگوں میں حفاظ قرآن شہید ہوتے رہے تو بہت سا قرآن مجید چلا جائے گا اور میرا مشورہ یہ ہے کہ آپ قرآن مجید کو جمع کرنے کا حکم دیں۔ میں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہا: آپ رضی اللہ عنہ ایسا کام کیوں کر رہے ہیں جس کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں کیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: بہ خدا! اس میں خیر ہے پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ مسلسل مجھ سے یہ کہتے رہے حتیٰ کہ اللہ تعالیٰ نے اس کام کے لئے میرا شرح صدر کر دیا اور میری رائے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی رائے کے موافق ہو گئی۔

حضرت زید رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: تم عقل مند شخص ہو اور ہم کو تمہارے متعلق کسی قسم کی کوئی بدگمانی نہیں ہے اور تم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے وحی لکھتے تھے سو تم قرآن مجید کو تلاش کر کے جمع کرو بہ خدا! اگر یہ لوگ مجھ سے یہ کہتے کہ پہاڑ کو ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کر دو تو یہ میرے لئے اتنا دشوار نہ ہوتا جتنا قرآن مجید کو جمع کرنے کے حکم پر عمل کرنا میرے لئے دشوار تھا۔ میں نے کہا: آپ لوگ ایسا کام کیوں کر رہے ہیں جس کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں کیا۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا: بہ خدا! اس میں خیر ہے پھر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ مجھ سے مسلسل اصرار کرتے رہے حتیٰ کہ اللہ تعالیٰ نے اس کام کے لئے میرا سینہ کھول دیا جس کے لئے اللہ تعالیٰ نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا سینہ کھول دیا تھا پس میں نے قرآن مجید کو تلاش کرنا شروع کیا۔ میں نے پتوں سے صاف کی ہوئی کھجور کی شاخوں، پتھروں اور مسلمانوں کے سینوں سے قرآن مجید کو جمع کیا حتیٰ کہ سورہ توبہ کی آخری آیت "لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ" التوبۃ (128) مجھے حضرت ابوخزیمہ انصاری رضی اللہ عنہ کے پاس ملی۔ پھر صحیفوں میں جمع شدہ یہ قرآن مجید حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس رکھا گیا پھر ان کی وفات کے بعد تا حیات حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس رہا پھر ان کے بعد ام المومنین حضرت حفصہ بنت عمر رضی اللہ عنہما کے پاس رہا۔ (صحیح البخاری: ج:2،ص:746)

علامہ جلال الدین سیوطی متوفی 911ھ لکھتے ہیں:

ابن ابی داؤد نے مصاحف میں سند حسن کے ساتھ عبد خیر سے روایت کیا ہے کہ

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: مصاحف کا سب سے زیادہ اجر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو ہو گا۔ اللہ تعالیٰ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ پر رحم کرے وہ پہلے شخص ہیں جنہوں نے مصحف میں قرآن مجید کو جمع کیا بعض روایات میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پہلے جمع کرنے کا ذکر ہے لیکن وہ ضعیف روایات ہیں اور بعض روایات میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پہلے جمع کرنے کا ذکر ہے لیکن اس سے مراد ہے۔ ان کا جمع کرنے کے لئے مشورہ دینا۔

ابن ابوداؤد سے روایت ہے کہ

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آ کر کہا جس شخص نے رسول اللہ ﷺ سے سن کر جتنا قرآن مجید لکھ لیا ہو وہ اس کو لے کر آئے اور اس وقت لوگ صحیفوں میں، تختیوں پر اور پتوں سے خالی شاخوں پر لکھتے تھے اور حضرت زید رضی اللہ عنہ کسی سے اس وقت تک کوئی چیز قبول نہیں کرتے تھے جب تک کہ دو گواہ اس پر گواہی نہ دیتے اور یہ اس پر دلالت کرتا ہے کہ حضرت زید رضی اللہ عنہ صرف لکھے ہوئے کو کافی نہیں سمجھتے تھے حتیٰ کہ دو گواہ اس پر گواہی دیتے کہ اس کو انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے حالانکہ حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ خود حافظ قرآن مجید تھے لیکن وہ حفاظت میں مبالغہ کرنے کے لئے ایسا کرتے تھے۔

ابن ابوداؤد بیان کرتے ہیں کہ

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور حضرت زید رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ آپ دونوں مسجد کے دروازوں پر بیٹھ جائیں اور جو شخص کتاب اللہ پر دو گواہ لے کر آئے اس کو لکھ لیں۔

علامہ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

اس سے مراد یہ ہے کہ وہ دو گواہ اس پر گواہی دیں کہ انہوں نے اس آیت کو حفظ کیا تھا اور اس کو لکھ لیا تھا۔

علامہ سخاوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

اس سے مراد یہ ہے کہ وہ اس پر گواہی دیں کہ رسول اللہ ﷺ کے سامنے اس آیت کو لکھ لیا گیا تھا۔

ابوشامہ نے کہا۔

ان کی اس سے غرض یہ تھی کہ صرف اسی آیت کو لکھا جائے جس کے متعلق یہ یقین ہو جائے کہ علی التعیین اس آیت کو رسول اللہ ﷺ کے سامنے لکھ لیا گیا تھا کیونکہ جب تک کسی آیت کا تحریری ثبوت نہ مل جائے وہ اس کے حرف حفظ کو کافی نہیں سمجھتے تھے۔

ابن اشعث نے مصاحف میں لیث بن سعد سے روایت کیا ہے کہ

سب سے پہلے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے قرآن مجید کو جمع کیا اور حضرت زید رضی اللہ عنہ نے لکھا۔ لوگ حضرت زید رضی اللہ عنہ کے پاس قرآن مجید کی آیات لے کر آتے اور جب تک وہ ان آیتوں کے لکھے جانے پر دو گواہ پیش نہ کرتے حضرت زید رضی اللہ عنہ ان کو نہیں لکھتے تھے اور سورہ توبہ کی آخری آیت کے مکتوب ہونے پر صرف حضرت خزیمہ بن ثابت انصاری رضی اللہ عنہ کی شہادت تھی۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ نے کہا: اس کو لکھ لو کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے حضرت خزیمہ رضی اللہ عنہ کی اکیلی شہادت کو دو شہادتوں کے برابر قرار دیا ہے پھر اس آیت کو لکھ لیا گیا۔
(الاتقان: ج: 1، ص: 58)

جس حدیث مبارکہ میں حضرت خزیمہ رضی اللہ عنہ کی شہادت کو دو شہادتوں کے برابر قرار دیا گیا ہے وہ یہ ہے۔

عمارہ بن خزیمہ کے چچا رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

نبی کریم ﷺ نے ایک اعرابی سے گھوڑا خریدا۔ نبی کریم ﷺ نے اس سے کہا: وہ گھوڑے کی قیمت لے کر آتے ہیں۔ رسول اللہ ﷺ جلدی جلدی چل کر گھوڑے کی قیمت لینے گئے اور وہ اعرابی آہستہ آہستہ چلتا رہا۔ لوگ اس اعرابی کے ساتھ چلنے لگے اور اس سے اس گھوڑے کی قیمت پوچھنے لگے اور ان کو یہ پتہ نہ تھا کہ نبی کریم ﷺ اس گھوڑے کو خرید چکے ہیں۔ اس اعرابی نے نبی کریم ﷺ کو ندا کی اگر آپ اس گھوڑے کو

خرید رہے ہیں تو ٹھیک ہے ورنہ میں اس گھوڑے کو بیچ رہا ہوں۔ جب نبی کریم ﷺ نے اعرابی کی یہ ندا سنی تو آپ نے فرمایا: کیا میں تم سے یہ گھوڑا خرید نہیں چکا؟ اعرابی نے کہا نہیں۔ بہ خدا میں نے یہ گھوڑا آپ کو نہیں بیچا۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: کیوں نہیں! میں تم سے یہ گھوڑا خرید چکا ہوں۔ اعرابی کہنے لگا۔ اچھا آپ گواہ لائیں۔ حضرت خزیمہ رضی اللہ عنہ نے کہا میں گواہی دیتا ہوں کہ بے شک یہ گھوڑا آپ ﷺ نے اس سے خرید ا ہے۔ نبی کریم ﷺ نے مڑ کر حضرت خزیمہ رضی اللہ عنہ سے فرمایا: تم کس بناء پر گواہی دے رہے ہو؟ انہوں نے کہا: یارسول اللہ ﷺ آپ ﷺ کی تصدیق کرنے کی وجہ سے تب نبی کریم ﷺ نے حضرت خزیمہ رضی اللہ عنہ کی شہادت کو دو مردوں کی شہادت کے برابر قرار دیا۔ (سنن ابوداؤد: ج:2ص:152)

بہ ظاہر نبی کریم ﷺ کا حضرت خزیمہ رضی اللہ عنہ کی گواہی کو دو گواہوں کے برابر قرار دینا ان کے ایمان کی پختگی کی بناء پر تھا اور اس بات کا انعام تھا کہ انہوں نے بن دیکھے نبی کریم ﷺ کے دعویٰ کی تصدیق کر دی لیکن درحقیقت نبی کریم ﷺ نور نبوت سے دیکھ رہے تھے کہ ایک وقت آئے گا کہ سورہ توبہ کی آخری آیت کے لکھے جانے پر حضرت خزیمہ رضی اللہ عنہ کے علاوہ اور کوئی گواہ نہیں ہوگا اگر حضرت خزیمہ رضی اللہ عنہ کی گواہی کو دو گواہوں کے برابر نہ قرار دیا گیا تو سورہ توبہ کی آخری آیت قرآن مجید میں درج ہونے سے رہ جائے گی اور قرآن مجید نامکمل رہ جائے گا۔

شیعہ عالم آیت مکارم شیرازی لکھتے ہیں:

اس جگہ ایک اہم مسئلہ یہ ہے کہ ایک گروہ کے درمیان یہ مشہور ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں قرآن مجید متفرق صورت میں تھا اس کے بعد ابوبکر یا عمر یا عثمان (رضی اللہ عنہم) کے زمانہ میں اس کو جمع کیا گیا۔ اس کے برعکس واقعہ یہ ہے کہ پیغمبر ﷺ کے زمانہ میں قرآن اسی طرح جمع کیا ہوا تھا جس صورت میں آج جمع کیا ہوا ہے اور اس کی ابتداء میں یہی سورت فاتحہ تھی اور اس کی یہ وجہ نہیں ہے کہ یہ سورت سب سے پہلے نازل

ہوئی تھی اس پر متعدد دلائل ہیں کہ جس صورت میں آج قرآن مجید ہمارے سامنے ہے رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں آپ کے حکم سے اس کو اسی طرح جمع کیا گیا تھا۔

پہلی دلیل یہ ہے کہ

علی بن ابراہیم نے امام صادق علیہ السلام سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے حضرت علی علیہ السلام سے فرمایا: قرآن مجید ریشم اور کاغذ وغیرہ کے ٹکڑوں میں متفرق ہے اس کو جمع کرو پھر حضرت علی علیہ السلام اس مجلس سے اٹھے اور زرد رنگ کے ایک کپڑے میں قرآن مجید کو جمع کر کے اس پر مہر لگا دی۔

دوسری دلیل یہ ہے کہ

مشہور سنی عالم خوارزمی نے ''کتاب المناقب'' میں علی بن رباح سے یہ روایت نقل کی ہے کہ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ اور حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں قرآن مجید کو جمع کیا تھا۔

تیسری دلیل یہ تھی کہ

اہل سنت کے مشہور امام حاکم نیشا پوری نے ''مستدرک'' میں حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے یہ روایت نقل کی ہے کہ ہم رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں قرآن کو متفرق ٹکڑوں سے جمع کر کے پیش کرتے تھے اور رسول اللہ ﷺ کے نزدیک جس آیت کا جو مقام تھا وہاں اس آیت کو رکھنے کا حکم دیتے تھے البتہ اس وقت یہ نوشتہ متفرق تھا۔ پیغمبر ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کہا کہ اس کو ایک جگہ جمع کریں اور ہم کو اس سے خبردار کرتے تھے کہ کہیں قرآن ضائع نہ ہو جائے۔

علماء شیعہ کے بہت بڑے عالم سید مرتضیٰ کہتے ہیں کہ

جس صورت میں آج ہمارے پاس قرآن ہے رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں اس صورت میں موجود تھا۔

طبرانی اور ابن عساکر شعبی سے روایت کرتے ہیں کہ

چھ انصاری صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں قرآن مجید کو جمع کیا۔

اور قتادہ روایت کرتے ہیں کہ

میں نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں کس نے قرآن کو جمع کیا تھا؟ انہوں نے کہا: چار صحابہ نے اور وہ سب انصار سے تھے۔ حضرت ابی بن کعب، حضرت زید بن ثابت، حضرت معاذ اور حضرت ابوزید رضی اللہ عنہم۔

اگر یہ سوال کیا جائے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد حضرت علی رضی اللہ عنہ نے قرآن کو جمع کیا تھا یا دوسروں نے؟

اس کا جواب یہ ہے کہ

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے صرف قرآن کو جمع نہیں کیا تھا بلکہ اس مجموعہ میں قرآن بھی تھا تفسیر بھی تھی۔ آیات کا شان نزول بھی تھا اور اس کی مثل دیگر امور تھے اور ہمارے ہاتھوں میں جو قرآن ہے یہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا جمع کیا ہوا ہے جس میں سے انہوں نے اختلاف قرأت کو ختم کر کے ایک قرأت پر قرآن کو جمع کیا اور حروف پر نقطے لگائے کیونکہ اس سے پہلے نقطے لگانے کا رواج نہ تھا البتہ اس پر اصرار کرنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں قرآن جمع کیا ہوا نہ تھا یہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ یا خلیفہ اول یا دوم کا حصہ ہے محض ان کی فضیلت سازی ہے۔ (تفسیر نمونہ: جز: 1، ص 8 تا 11)

تفسیر نمونہ کے اس اقتباس میں اس پر زور دیا گیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں قرآن مجید کو جمع کر لیا تھا یہ ہمارے مخالف نہیں ہے جبکہ اس میں یہ اعتراف کر لیا ہے کہ جمع کا مطلب یہ ہے کہ آیات اور سورتوں کے محل اور مقامات بتا دیئے گئے تھے اور اس کو لکھ کر جمع کر لیا گیا تھا لیکن ایک جگہ جمع نہیں کیا گیا۔ ایک جگہ جمع پہلی بار حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے مشورہ سے کیا گیا اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے مختلف لغات یا قرأت کو ختم کر کے ایک قرأت پر قرآن مجید کو جمع کیا اور یہ بہت بڑی فضیلت ہے کوئی معمولی بات نہیں ہے۔

## حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو شہید کرنے سے فرشتوں کا لوٹ جانا

حمید بن بلال سے روایت ہے کہ

حضرت عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے متعلق کہا جب سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ میں آئے تھے اس وقت سے آج تک فرشتے تمہارے مدینہ منورہ کا احاطہ کیے ہوئے ہیں۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی قسم! اگر تم نے عثمان رضی اللہ عنہ کو قتل کر دیا تو وہ فرشتے لوٹ جائیں گے اور پھر کبھی نہیں آئیں گے۔ پس اللہ تعالیٰ کی قسم تم میں سے جو شخص بھی ان کو قتل کرے گا وہ اللہ تعالیٰ سے اس حال میں ملاقات کرے گا کہ اس کا ہاتھ سوکھا ہوا ہوگا۔ بے شک اللہ تعالیٰ کی تلوار تم سے اب تک میان میں رکھی ہوئی ہے اور اللہ تعالیٰ کی قسم! اگر تم نے ان کو قتل کر دیا تو اللہ تعالیٰ اپنی تلوار کو میان سے نکال لے گا پھر کبھی اس تلوار کو میان میں نہیں رکھے گا یا کہا قیامت تک میان میں نہیں رکھے گا اور جب بھی کسی نبی کو قتل کیا گیا تو اس کے بدلہ میں ستر ہزار افراد قتل کیے گئے اور جب بھی کسی خلیفہ کو قتل کیا گیا تو اس کے بدلہ 35 ہزار نفوس قتل کیے گئے۔ (مصنف عبدالرزاق: رقم الحدیث: 20963)

## بکریوں کی طرح ذبح کیے جانے کی بشارت دینا

حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

آج کے بعد کسی کو باندھ کر قتل نہیں کیا جائے گا ماسوا قاتل عثمان رضی اللہ عنہ کے تم اس کو قتل کر دو گے اگر تم نے اس کو ذبح نہیں کیا تو تم کو بکریوں کی طرح ذبح کیے جانے کی بشارت ہو۔ (تاریخ دمشق الکبیر: ج: 41، ص: 294)

## حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو شہید کر دینے سے تلوار کا میان سے باہر نکلنا

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

پھر آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

کیا تم اس بات پر راضی نہیں کہ تم تمام جنتی عورتوں کی سردار ہو یا تمام مسلمان عورتوں کی سردار ہو! پس اس بات پر میں ہنس پڑی۔

(صحیح مسلم: ص: 1904، ج: 4، حدیث: 2450)

## فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا میری امت کی تمام عورتوں کی سردار ہیں

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

آسمان کے ایک فرشتے نے میری زیارت نہیں کی تھی۔ پس اس نے اللہ تعالیٰ سے میری زیارت کی اجازت لی اور اس نے مجھے خوش خبری (یا) مجھے خبر دی کہ فاطمہ میری امت کی تمام عورتوں کی سردار ہیں۔ (معجم الکبیر: ص: 403، ج: 22، حدیث: 1006)

## حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا عادات واطوار میں حضور ﷺ کے مشابہ تھیں

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں۔

میں نے انداز گفتگو میں کسی کو بھی سیّدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا سے بڑھ کر حضور ﷺ سے مشابہت رکھنے والا نہیں دیکھا۔ (سنن الکبریٰ: ص: 101، ج: 7)

ایک اور حدیث مبارکہ میں ہے۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

کوئی بھی شخص حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما اور حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا سے بڑھ کر حضور ﷺ سے مشابہت رکھنے والا نہیں تھا۔

(بخاری: ص: 2317، ج: 5، حدیث: 5928)

ایک اور حدیث مبارکہ میں ہے۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ

میں نے حضور ﷺ کی صاحبزادی سیّدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا سے بڑھ کر کسی کو

عادات واطوار، سیرت وکردار اور نشست وبرخاست میں آپ ﷺ سے مشابہت رکھنے والا نہیں دیکھا۔ (ترمذی: ص:700، ج:5، حدیث:3872)

ایک اور حدیث مبارکہ میں ہے۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ

حضور ﷺ کی تمام ازواج جمع تھیں اور کوئی بھی غیر حاضر نہیں تھی اتنے میں حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا آئیں جن کی چال ہو بہو رسول اللہ ﷺ کے چلنے کے مشابہ تھی۔

آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

مرحبا! میری بیٹی! پھر انہیں اپنی دائیں یا بائیں جانب بٹھا لیا۔

(ابن ماجہ: ص:518، ج:1، حدیث:1620)

ایک اور حدیث مبارکہ میں ہے۔

حضرت مسروق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا:

ہم حضور ﷺ کی تمام ازواج مطہرات آپ ﷺ کے پاس جمع تھیں اور کوئی بھی ہم میں سے غیر حاضر نہ تھی۔ اتنے میں حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا وہاں آگئیں۔ پس اللہ عزوجل کی قسم ان کا چلنا حضور ﷺ کے چلنے سے ذرہ بھر مختلف نہ تھا۔

(نسائی: ص:77، حدیث:263)

## اے اہل محشر! اپنی نگاہیں جھکا لو تا کہ فاطمہ بنت محمد (ﷺ) گزر جائیں

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

میں نے نبی کریم ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا! قیامت کے دن ایک ندا دینے والا پردے کے پیچھے سے آواز دے گا: اے اہل محشر! اپنی نگاہیں جھکا لو تا کہ فاطمہ بنت محمد (ﷺ) گزر جائیں۔ (المستدرک للحاکم: ص:166، ج:3، حدیث:4728)

ایک اور حدیث مبارکہ میں ہے۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

روز قیامت ایک ندا دینے والا آواز دے گا۔ اپنی نگاہیں جھکا لو تا کہ فاطمہ بنت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) گزر جائیں۔ (تاریخ بغداد: ص:142، ج:8)

ایک اور حدیث مبارکہ میں ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

روز قیامت عرش کی گہرائیوں سے ایک ندا دینے والا آواز دے گا:

اے محشر والو!

اپنے سروں کو جھکا لو اور اپنی نگاہیں نیچی کر لو تا کہ سیّدہ فاطمۃ الزہراء (رضی اللہ عنہا) جنت کی طرف گزر جائیں۔ (کنز العمال: ص:106، ج:12، حدیث:34211)

ایک اور حدیث مبارکہ میں ہے۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

جب قیامت کا دن ہو گا تو کہا جائے گا۔

اے اہل محشر!

اپنی نگاہیں جھکا لو تا کہ اللہ عزوجل کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹی گزر جائیں۔ پس وہ دو سبز چادروں میں لپٹی ہوئی گزر جائیں گی۔ (معجم الکبیر: ص:108، ج:1، حدیث:180)

## حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کا ستر ہزار حوروں کے ساتھ پل صراط پر گزرنا

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

میری بیٹی فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا قیامت کے دن اس طرح اٹھے گی کہ اس پر عزت کا

جوڑا ہوگا جسے آب حیات سے دھویا گیا ہے۔ تمام مخلوق اسے دیکھ کر حیران رہ جائے گی۔ پھر اسے جنت کا لباس پہنایا جائے گا۔ جس کا ہر حلہ ہزار حلوں پر مشتمل ہوگا۔ ہر ایک پر سبز خط سے لکھا ہوگا۔ محمد (ﷺ) کی بیٹی کو احسن صورت، اکمل ہیبت، تمام تر کرامت اور وافر تر عزت کے ساتھ جنت میں لے جاؤ۔ پس آپ رضی اللہ عنہا کو دلہن کی طرح سجا کر ستر ہزاروں کے جھرمٹ میں جنت کی طرف لایا جائے گا۔

(ذخائر العقبیٰ فی مناقب ذوی القربیٰ:95)

ایک اور حدیث مبارکہ میں ہے۔

حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

روز قیامت عرش کی گہرائیوں سے ایک ندا دینے والا آواز دے گا۔

اے محشر والو!

اپنے سروں کو جھکا لو اور اپنی نگاہیں نیچی کر لو تا کہ بنت محمد (ﷺ) پل صراط سے گزر جائیں پس آپ رضی اللہ عنہا گزر جائیں گی اور آپ رضی اللہ عنہا کے ساتھ حور عین میں چمکتی بجلیوں کی طرح ستر ہزار خادمائیں ہوں گی۔

(کنز العمال:ص:105، ج:12، حدیث:34209)

## حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا بروز قیامت حضور ﷺ کی سواری پر بیٹھیں گی

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

قیامت کے دن مجھے براق پر اور فاطمۃ الزہراء (رضی اللہ عنہا) کو میری سواری عضباء پر بٹھایا جائیگا۔ (تاریخ دمشق:ص:353، ج:10)

ایک اور حدیث مبارکہ میں ہے۔

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ نے عرض کیا!

یارسول اللہ ﷺ! کیا آپ ﷺ روز قیامت اپنی اونٹنی عضباء پر سوار ہو کر گزریں گے؟

آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

میں اس براق پر سوار ہوں گا جو انبیاء کرام علیہم السلام میں خصوصی طور پر صرف مجھے عطا ہو گا میری بیٹی فاطمۃ الزہراء (رضی اللہ عنہا) میری سواری عضباء پر ہو گی۔

(کنز العمال: ص: 499، ج: 11، حدیث: 32340)

ایک اور حدیث مبارکہ میں ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

انبیاء کرام (علیہم السلام) قیامت کے دن اپنی اپنی سواری کے جانوروں پر سوار ہو کر اپنی قوم میں سے ایمان والوں کے ساتھ میدان محشر میں تشریف لائیں گے اور حضرت صالح علیہ السلام اپنی اونٹنی پر لائے جائیں گے اور مجھے براق پر لایا جائے گا جس کا قدم اس کی منتہائے نگاہ پر پڑے گا اور میرے آگے فاطمہ ہو گی۔

(مستدرک للحاکم: ص: 166، ج: 3، حدیث: 4727)

## حضور ﷺ کا فرمان کہ جنت میں میری بیٹی پہلے داخل ہو گی

حضرت ابو یزید مدنی سے روایت ہے کہ

حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

جنت میں داخل ہونے والوں میں سے سب سے پہلے میری بیٹی فاطمہ (رضی اللہ عنہا) ہو گی اور اس امت میں وہ ایسی ہیں جیسے بنی اسرائیل میں مریم ہیں۔

(کنز العمال: ص: 110، ج: 12، حدیث: 34234)

ایک اور حدیث مبارکہ میں ہے۔

حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا:

جنت میں سب سے پہلے داخل ہونے والی ہستی فاطمہ رضی اللہ عنہا ہوگی۔

(میزان الاعتدال فی نقد الرجال:ص:351،ج:4)

## حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کو وصال کی خبر

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سیّدہ فاطمۃ الزہراء (رضی اللہ عنہا) سے ارشاد فرمایا: میرے گھر والوں میں سے سب سے پہلے تو مجھ سے ملے گی۔

(فضائل الصحابہ:ص:764،ج:2،حدیث:1345)

ایک اور روایت میں ہے۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ

جب آیت ...... جب اللہ عزوجل کی مدد اور فتح آ پہنچے...... نازل ہوئی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کو بلایا اور ارشاد فرمایا: میری وفات کی خبر آ گئی ہے۔وہ رو پڑیں۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

مت رو! بے شک تو میرے گھر والوں میں سے سب سے پہلے مجھ سے آ ملے گی۔تو وہ ہنس پڑیں۔اس بات کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی بعض ازواج مطہرات (رضی اللہ عنہن) نے بھی دیکھا۔

انہوں نے کہا:

فاطمہ (رضی اللہ عنہا) (کیا ماجرا ہے)؟ ہم نے تجھے روتے اور پھر ہنستے ہوئے دیکھا۔

تو وہ بولیں۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے بتایا:

میرے وصال با کمال کا وقت آ پہنچا ہے (اس پر) میں رو پڑی۔

پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

مت رو! تو میرے خاندان میں سے سب سے پہلے مجھے ملنے والی ہے۔

تو میں ہنس پڑی۔ (سنن دارمی: ص: 51، ج: 1، حدیث: 79)

ایک اور حدیث مبارکہ میں ہے۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا سے یہ روایت کی کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں ارشاد فرمایا:

میرے اہل بیت میں سے (میرے وصال باکمال کے بعد) تم سب سے پہلے مجھے ملوگی تو میں اس خوشی پر ہنس پڑی۔ (مصنف ابن ابی شیبہ: ص: 269، ج: 7، حدیث: 35980)

## وفات سیّدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا

حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کی وفات شب سہ شنبہ تیسری ماہ رمضان (یعنی تین رمضان المبارک) 11 ہجری رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ظاہری پردہ فرمانے کے چھ ماہ بعد واقع ہوئی۔ یہی قول مشہور وصحیح ہے اور بھی کئی قول ہیں لیکن وہ درجہ صحت سے دور ہیں اور بقیع شریف میں رات میں مدفون ہوئیں۔ ان کی نماز جنازہ ایک قول سے حضرت علی المرتضٰی رضی اللہ عنہ اور ایک قول سے حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے پڑھی۔ کہتے ہیں کہ دوسرے دن حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ اور دیگر صحابہ کرام علیہم الرضوان نے حضرت علی المرتضٰی رضی اللہ عنہ سے شکایت کی کہ ہمیں کیوں نہ خبر کی ہم بھی نماز کا شرف پاتے۔

حضرت علی المرتضٰی رضی اللہ عنہ نے عذر خواہی میں فرمایا۔

میں نے فاطمہ کی وصیت کی بنا پر ایسا کیا کہ جب میں دنیا سے رخصت ہو جاؤں تو رات میں دفن کرنا تا کہ نامحرموں کی آنکھیں میرے جنازہ پر نہ پڑیں۔ لوگوں میں یہی مشہور ہے مگر روضۃ الاحباب وغیرہ میں یہ ہے اور روایتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے ان کے جنازہ کی نماز پڑھائی اور حضرت عثمان بن عفان و عبدالرحمٰن بن عوف اور زبیر بن العوام رضی اللہ عنہم بھی آئے۔ (مدارج النبوت: ص: 536، ج: 2)

ایک واقعہ یہ ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اشتداد مرض کے وقت سیّدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کو بلایا۔ جب وہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئیں تو ارشاد فرمایا:

"مرحبا یا بنتی"

اور اپنے پہلو میں بٹھایا، صحت کی حالت میں حضور اکرم ﷺ کی عادت کریمہ یہ تھی کہ جب حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کو دیکھتے تو کھڑے ہو جاتے متوجہ و مستقبل ہو کر ان کا بوسہ لیتے اور اپنی جگہ بٹھاتے تھے لیکن اس وقت جب وہ آئیں تو حضور اکرم ﷺ نے ان کے کان میں کچھ فرمایا تو وہ رونے لگیں اس کے بعد پھر کچھ کان میں فرمایا تو وہ خوش ہو کر ہنسنے لگیں۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ

میں نے فاطمۃ الزہراء سے کہا "میں نے کسی رونے والے کو ہنستا ہوا اور کسی غم کو خوشی کے ساتھ معاون و متصل نہیں دیکھا جیسا کہ میں نے آج دیکھا ہے اس کا سبب کیا ہے۔"

سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا نے فرمایا:

یہ میرے اور رسول اللہ ﷺ کے درمیان راز کی بات ہے میں اسے ظاہر نہیں کر سکتی۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ

چنانچہ حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا نے اس راز کو ظاہر نہیں فرمایا یہاں تک کہ رسول اللہ ﷺ اس دنیا سے کوچ فرما گئے۔ حضور اکرم ﷺ کا دنیا سے ظاہری پردہ فرمانے کے بعد میں نے ان سے پھر دریافت کیا کہ وہ بات کیا تھی۔ اس وقت انہوں نے فرمایا کہ پہلی مرتبہ حضور اکرم ﷺ نے یہ فرمایا کہ جبرائیل علیہ السلام ہر سال ایک مرتبہ آ کر میرے ساتھ قرآن کا دور کیا کرتے تھے لیکن اس سال دو مرتبہ دور کیا ہے میرا خیال یہ ہے کہ میری اجل قریب آ گئی ہے جس کی بناء پر جبرائیل علیہ السلام نے قرآن کریم کے پڑھنے میں اتنا اہتمام کیا۔ یہ سن کر میں رونے لگی۔

دوسری مرتبہ حضور اکرم ﷺ نے یہ فرمایا کہ میری اہل بیت میں سے سب سے

پہلے تم مجھ کو ملو گی۔ اس پر میں ہنسنے لگی پھر فرمایا: کیا تمہیں پسند نہیں کہ تم جنتی عورتوں کی سردار ہو۔ پہلی روایت دلالت کرتی ہے کہ خوشی وخندہ پہلے ملنے پر ہے اور نساء اہل جنت میں افضلیت اس پر زائد ہے۔

سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کی وفات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد مشہور تر قول کے بموجب چھ ماہ تین رمضان المبارک ہے۔

اور بعض کہتے ہیں۔

تین ماہ ہے۔ (مدارج النبوت: ص: 486، ج: 2)

سیّدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کے محل دفن میں اختلاف ہے۔

بعض کا خیال ہے کہ

آپ رضی اللہ عنہا کا مرقد بقیع میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے قبہ میں ہے جہاں تمام اہل بیت نبوت آسودہ (اور بقیع کے تمام مزارات اور قبوں کو ملعون نجدیوں نے اپنے دور استبداد 1343ھ میں شہید کر دیا ہے)

اور بعض کا خیال یہ ہے کہ

ان کا مدفن ان کے گھر میں ہی ہے جو کہ مسجد نبوی شریف میں ہے ان کا جنازہ گھر سے باہر نہ نکالا گیا آج بھی ان کی زیارت وہیں مشہور ہے۔

اور دوسرا قول یہ ہے کہ

آپ رضی اللہ عنہا کا مزار شریف بقیع کی مسجد میں ہے جو قبہ عباسی کے نام سے منسوب ہے اور شرقی جانب ہے۔ امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے بقیع کی زیارت میں اس مسجد کا ذکر کیا ہے اور اس میں نماز پڑھنے کی وصیت کی ہے بعض اور حضرات نے بھی اس مسجد شریف کا ذکر کیا ہے۔

اور کہتے ہیں کہ

وہ بیت الحزن کے نام سے معروف ہے کیونکہ حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا رسول

مقبول ﷺ کے غم وجدائی کی مصیبت کے زمانہ میں لوگوں کی صحبت سے پریشان ہو کر تنہائی اختیار کر کے اس جگہ قیام پذیر ہوگئی تھیں۔

نیز

کہتے ہیں کہ اس جگہ ایک گھر ہے جسے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے بقیع میں لیا تھا۔

واللہ تعالٰی ورسولہ اعلم عزوجل وصلی اللہ علیہ وسلم

پہلا قول صحیح اور اخبار و آثار کے موافق ہے۔

مسعودی نے مروج الذہب میں بیان کیا ہے کہ

حضرت امام حسن، امام زین العابدین، امام محمد باقر اور امام محمد جعفر صادق رضی اللہ عنہم کی قبروں کی جگہ میں ایک پتھر پاتے ہیں جس پر لکھا ہوا ہے۔

"ھذا قبر بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سیدۃ نساء العٰلمین و قبر الحسن بن علی بن حسین بن علی و جعفر بن محمد صلی اللہ علیہ وسلم علیھم التحیۃ والسلام"

اس پتھر کا ظہور 330ھ میں ہوا۔

امام المسلمین سیّدنا حسن بن علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہما کے دفن کے قصہ میں مروی ہے کہ

انہوں نے وصیت کی تھی کہ اگر لوگ مزاحمت نہ کریں تو مجھے حضور اکرم ﷺ کے پہلو میں دفن کرنا ورنہ بقیع میں اپنی والدہ ماجدہ سیّدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کے پہلو میں دفن کر دینا۔ غرض یہ کہ آپ رضی اللہ عنہا کی قبر شریف میں یہی جگہ مختار ہے۔

محبّ طبری ذخائر العقبیٰ میں نقل کرتے ہیں کہ

مجھے ایک مرد صالح نے جو میرے ساتھ اللہ تعالٰی کے لئے اخوت رکھتا تھا خبر دی کہ جب شیخ ابوالعاص مرسی جو کہ شیخ ابوالحسن شاذلی کے شاگرد ہیں وہ بقیع کی زیارت کرتے تو وہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے قبہ کے آگے کھڑے ہو کر سیّدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا پر سلام پڑھتے تھے اور فرماتے کہ شیخ پر اسی جگہ میں حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کی قبر انور منکشف ہوئی ہے۔

اور فرماتے ہیں کہ

کشف میں حضرت شیخ کو ایک آیت کبریٰ ہے فرماتے ہیں کہ عرصہ دراز تک اس بنا پر کہ جو جو اعتقاد مجھے حضرت شیخ سے تھا اسی اعتقاد پر قائم یہاں تک کہ میں نے وہ روایت ابن عبدالبر سے امام حسن رضی اللہ عنہ کی وفات کے قضیہ میں منقول ہے دیکھی اس کے بعد شیخ نے جو کشف سے خبر دی تھی اس پر میرا اعتقاد زیادہ ہو گیا اور فرمایا کہ حدیث کی صحت مجھ پر شیخ کے کشف سے ثابت ہوئی اور حدیث کے مطابق حضرت شیخ کا کشف سچا ثابت ہوا۔

واللہ ورسولہ اعلم عزوجل وصلی اللہ علیہ وسلم

(مدارج النبوت: ص:536، ج:2)

مسلمانو!

آپ نے ملاحظہ فرمایا کہ حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کا وصال تین رمضان المبارک کو ہے اور مقدس گھڑیوں میں اپنے خالق حقیقی سے جاملیں اور یہ بھی ملاحظہ فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ رضی اللہ عنہا کو کتنا عظیم مقام عطا فرمایا۔

واللہ ورسولہ اعلم عزوجل وصلی اللہ علیہ وسلم

# حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہ

حضرت حسن رضی اللہ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بڑے نواسے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ، حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا کے لخت جگر ہیں۔

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

حضرت حسن رضی اللہ عنہ کا نام و نسب یہ ہے:

حسن بن علی بن ابی طالب بن ہاشم بن عبد مناف القرشی الہاشمی۔

آپ رضی اللہ عنہ کی کنیت ابو محمد ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے نواسے ہیں۔ آپ رضی اللہ عنہ کی والدہ محترمہ حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں جو سیدۃ نساء العلمین ہیں۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ اہل جنت کے تمام جوانوں کے سردار ہیں۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے خوشبودار پھول اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہم شکل ہیں۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ رضی اللہ عنہ کا نام حسن رکھا۔ ساتویں دن عقیقہ کیا اور بال مونڈے اور یہ حکم دیا کہ ان کے بالوں کے ہم وزن چاندی صدقہ کردی جائے جن کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے چادر میں لیا ان میں یہ پانچویں ہیں۔

ابو احمد عسکری نے کہا ہے:

ان کی کنیت ابو محمد خود حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے رکھی تھی۔ حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما کے علاوہ یہ نام کسی کے نہیں رکھے گئے۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ نصف رمضان المبارک 3ھ میں پیدا ہوئے اور 49ھ میں مدینہ منورہ میں فوت ہوئے۔

(اسد الغابہ: ج: 2: ص 9 تا 10)

## حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی خلافت

امام احمد بن حجر ہیتمی مکی رحمۃ اللہ علیہ متوفی 974ھ لکھتے ہیں:

آپ رضی اللہ عنہ اپنے نانا جان کی نص کے مطابق آخری خلیفہ راشد ہیں۔ اپنے والد محترم کی شہادت کے بعد کوفہ والوں کی بیعت سے آپ رضی اللہ عنہ خلیفہ بنے اور چھ مہینے اور کچھ دن تک خلیفہ رہے۔ آپ رضی اللہ عنہ برحق خلیفہ اور امام عادل اور صادق ہیں اور اپنے نانا صلی اللہ علیہ وسلم کی بات کو پورا فرمانے والے ہیں جو کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: میرے بعد تیس سال تک خلافت رہے گی اگرچہ یہ چھ مہینے ان تیس سال کو پورا کرنے والے ہیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خلافت نص سے ثابت ہے اور اس پر اجماع ہو گیا ہے اور اس کے برحق ہونے میں کوئی شک وشبہ نہیں اسی وجہ سے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ آپ رضی اللہ عنہ کے نائب بنے اور اس کو تسلیم آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے خطبہ میں کیا جس کا ذکر ابھی کیا جائیگا۔

آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے مجھ سے حق کے متعلق تنازع کیا ہے اور وہ میرا حق ہے اس کا حق نہیں ہے۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے صلح اور خلافت کو چھوڑنے کے خط میں اس طرح ہے ان چھ مہینوں کے بعد آپ رضی اللہ عنہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے مقابلہ میں چالیس ہزار فوج لے کر تشریف لائے اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ بھی آپ رضی اللہ عنہ کے مقابلہ پر سامنے آئے۔ جب حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے دونوں لشکروں کو ملاحظہ کیا تو جان گئے کہ کوئی ایک لشکر بھی اس وقت تک کامیاب نہیں ہو سکتا جب تک دوسرے کی زیادہ تعداد کو ختم نہ فرما دے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو اطلاع کے طور پر لکھا کہ میں یہ معاملہ اس شرط پر آپ رضی اللہ عنہ کے حوالے کرتا ہوں کہ میرے بعد خلافت تمہارے پاس رہے گی۔ آپ رضی اللہ عنہ مدینہ منورہ، حجاز اور عراق والوں میں سے کسی شے کو شرط قرار نہیں دیں گے علاوہ ازیں اس کے جو وہ میرے والد محترم کے زمانہ میں دیتے تھے اور آپ رضی اللہ عنہ میرا قرض ادا فرمائیں گے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے دس باتوں کے علاوہ آپ رضی اللہ عنہ کی شرائط

کو قبول فرما لیا۔ آپ رضی اللہ عنہ مسلسل ان سے کلام کرتے رہے حتیٰ کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے آپ رضی اللہ عنہ کے پاس سفید کاغذ بھیج دیا۔ اور آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا آپ رضی اللہ عنہ جو چاہیں اس پر تحریر فرما دیں میں اس پر پابند رہوں گا جس طرح کہ کتب سیرت میں رقم ہے۔

حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے صحیح بخاری میں روایت کیا گیا ہے کہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے پہاڑوں میں لشکروں کے ساتھ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے مدمقابل خروج کیا۔ تو حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے کہا: میں ان لشکروں کو ملاحظہ کر رہا ہوں جو اپنے سامنے والے کو مارے بنا واپس نہیں لوٹیں گے۔

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا:

اللہ تعالیٰ کی قسم! عمرو بہترین شخص ہیں اگر یہ لوگ ان کو اور وہ ان کو مار دیں تو مسلمانوں کے امور اور ان کی عورتوں اور ان کی جاگیروں کے معاملات کو طے کرنے میں میرا معاون کون ہوگا۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے قریش میں سے بنو عبد شمس کے دو اشخاص عبدالرحمٰن بن سمرہ اور عبدالرحمٰن بن عامر کو حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی طرف روانہ کیا اور کہا کہ ان کے پاس جا کر عرض کرو اور ان سے پوچھو کہ وہ کیا چاہتے ہیں ان دونوں نے آپ رضی اللہ عنہ کے پاس آ کر پوچھا کہ آپ رضی اللہ عنہ کا کیا مطالبہ ہے۔

حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ہم بنو مطلب ہیں اور ہم نے یہ مال حاصل کیا ہے اور یہ لوگ خون میں تیراکی کر کے آئے ہیں۔

انہوں نے فرمایا: حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو یہ پیشکش کرتے ہیں اور آپ رضی اللہ عنہ سے یہ مطالبہ کرتے ہیں۔

آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اس معاملہ میں میری ضمانت کون دے گا۔

انہوں نے کہا: ہم اس معاملہ میں آپ رضی اللہ عنہ کی ضمانت دیتے ہیں پھر آپ رضی اللہ عنہ نے جو بات پوچھی انہوں نے کہا ہم اس کی ضمانت دیتے ہیں تو آپ رضی اللہ عنہ نے حضرت

معاویہ رضی اللہ عنہ سے صلح فرمالی۔

ان واقعات میں اس طرح بھی تطبیق دی جاسکتی ہے کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے پہلے آپ رضی اللہ عنہ کو پیغام بھیجا ہو پھر حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے ان کی طرف ذکر کردہ مطالبات تحریر فرما کر روانہ کیے اور جب دونوں کی صلح ہوگئی ہو تو حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو یہ لکھا ہو۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

یہ وہ تحریر ہے جس کے ذریعے حسن بن علی رضی اللہ عنہما اور معاویہ بن سفیان رضی اللہ عنہ نے صلح کر لی ہے۔ یہ صلح اس بات پر ہوئی کہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو مسلمانوں کی ولایت اس شرط پر عطا فرمائیں گے کہ وہ کتاب اللہ، سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور سیرت خلفائے راشدین مہدیین کے مطابق عمل کریں گے اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو اس بات کی اجازت نہیں دی جائے گی کہ وہ اپنے بعد کسی کو خلافت عطا کر جائیں بلکہ یہ معاملہ ان کے بعد مسلمانوں کے مشورہ سے نپٹایا جائے گا اور لوگ شام، عراق، حجاز، یمن اور اللہ تعالیٰ کی زمین میں جس مقام پر ہوں گے امن میں ہوں گے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور آپ رضی اللہ عنہ کے شیعہ جہاں بھی ہوں گے اپنی جانوں، مالوں، عورتوں اور اولاد کے متعلق حفاظت میں رہیں گے اور معاویہ بن سفیان رضی اللہ عنہ کو اللہ تعالیٰ سے یہ عہد و میثاق بھی لازمی ہوگا کہ وہ حسن بن علی رضی اللہ عنہما اور ان کے بھائی حضرت حسین رضی اللہ عنہ اور اہل بیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں سے کسی کی بھی خفیہ اور اعلانیہ بربادی نہیں کریں گے اور نہ ہی ان میں سے کسی کو کسی جگہ ڈرائیں گے میں فلاں بن فلاں اس پر شہادت دیتا ہوں ”وکفی باللہ شہیدا“ جب صلح ہوگئی تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے اس تمنا کا مظاہرہ کیا کہ وہ لوگوں کے ایک مجمع میں تقریر کریں اور ان کو بتائیں کہ میں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی بیعت کر کے خلافت ان کے حوالے کردی ہے تو آپ رضی اللہ عنہ اس بات کو قبول فرما کر منبر پر تشریف فرما ہوئے اور حمد و ثناء ذات باری تعالیٰ اور رسول

اللہ ﷺ پر درود شریف پڑھنے کے بعد ارشاد فرمایا لوگو! سب سے بڑی دانائی، تقویٰ اور سب سے بڑی حماقت فسق و فجور ہے پھر ارشاد فرمایا: تم جانتے ہو کہ اللہ تعالیٰ نے آپ رضی اللہ عنہ کو میرے نانا جان کے ذریعے ہدایت عطا فرمائی، گمراہی سے حفاظت میں رکھا، جہالت سے نجات عطا فرمائی، ذلت کے بعد عزت عطا فرمائی اور قلت کے بعد تمہیں کثرت عطا فرمائی۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے مجھ سے حق کے بارے میں تنازع کیا تھا اور وہ میرا حق ہے اس کا حق نہیں اور تم نے اس شرط پر میری بیعت کی ہے کہ جو مجھ سے صلح کرے گا تم اس سے صلح کرو گے اور جو مجھ سے جنگ کرے گا تم اس سے جنگ کرو گے میں نے اصلاح امت اور فتنہ کو ختم کرنے کے لئے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے صلح کو محبوب رکھا ہے اور میں اس جنگ کو بھی ختم کرنے کا اعلان کرتا ہوں اور جو میرے اور ان کے مابین ہو رہی ہے اور میں نے ان کی بیعت بھی کی ہے اور میں خون خرابہ کی بدولت خون کی حفاظت کو بہتر سمجھتا ہوں اگرچہ میں جانتا ہوں کہ شاید یہ صلح تمہارے لیے فتنہ اور ایک وقت تک فائدے میں ہو لیکن میں نے صرف آپ رضی اللہ عنہ کی اصلاح اور بقاء کو پسند کیا ہے اور جس بات سے اس صلح پر آپ رضی اللہ عنہ کا سینہ کھلا ہے وہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے حق میں نبی کریم ﷺ کے ایک قولی معجزے کا ظہور ہے۔

جس میں آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

میرا یہ سید (سردار) بیٹا ہے جس کے ذریعے اللہ تعالیٰ مسلمانوں کے دو بڑے گروہوں میں جلد ہی صلح کروائے گا۔

اسے بخاری نے روایت کیا اور الدولابی نے بیان کیا ہے کہ

حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

اگرچہ سب عرب میرے ہاتھ میں تھے جس سے صلح کرتا وہ صلح کر لیتے اور جس سے قتال کرتا وہ قتال کر لیتے لیکن میں نے خلافت کو اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے اور مسلمانوں کے خون کی حفاظت کے لئے ترک کر دیا ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے ربیع الاول 41ھ میں

خلافت کو الوداع کہا۔ آپ رضی اللہ عنہ کے دوست آپ رضی اللہ عنہ سے کہتے: اے مومنین کے عار! آپ رضی اللہ عنہ فرماتے عار نار سے بہتر ہے۔ ایک شخص نے آپ رضی اللہ عنہ سے کہا: اے مومنین کو ذلیل کرنے والے تجھ پر سلام ہو۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں مومنین کو ذلت میں ڈالنے والا نہیں مگر میں نے بادشاہی کے لئے آپ لوگوں سے لڑنا جھگڑنا پسند نہیں کیا پھر آپ رضی اللہ عنہ کوفہ سے مدینہ منورہ تشریف لے گئے اور اسی جگہ کو اپنی قیام گاہ بنالیا۔

(الصواعق المحرقہ: ص135 تا137)

## حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے فضائل

حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے فضائل کے متعلق کثیر احادیث مبارکہ ہیں جو کہ حسب ذیل ہیں:

## میرا یہ بیٹا سردار ہے

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو منبر پر ارشاد فرماتے ہوئے سنا ہے کہ میرا یہ بیٹا سردار ہے اور شاید اللہ تعالیٰ اس کے ذریعے دو مسلمان گروہوں کے مابین صلح کرا دے اس وقت حضرت حسن رضی اللہ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پہلو میں بیٹھے ہوئے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کبھی لوگوں کی طرف نظر کرم فرماتے اور کبھی حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی طرف نظر رحمت فرماتے۔

(صحیح البخاری: ص:211)

## اے اللہ عزوجل! میں اس سے محبت کرتا ہوں تو بھی اس سے محبت کر

حضرت براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو کندھے پر اٹھائے ہوئے ہیں اور ارشاد فرما رہے ہیں: اے اللہ عزوجل! میں اس سے محبت کرتا ہوں تو بھی اس سے محبت کر۔ (صحیح البخاری: ص:۹۱)

## حضرت حسن و حسین رضی اللہ عنہما دنیا میں میری خوشبو ہیں

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

حسن و حسین (رضی اللہ عنہما) دنیا میں میری خوشبو ہیں۔ (الصواعق المحرقہ: ص:137)

## حضرت حسن و حسین رضی اللہ عنہما جنتی نوجوانوں کے سردار ہیں

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

حسن و حسین (رضی اللہ عنہما) جنتی نوجوانوں کے سردار ہیں۔ (سنن الترمذی: ص:238)

## جوان سے محبت کرتا ہے تو اس سے بھی محبت کر

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ حضرت حسن و حسین رضی اللہ عنہما آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی دونوں رانوں پر بیٹھے ہوئے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: یہ دونوں میرے بیٹے اور میری بیٹی کے بیٹے ہیں اے اللہ عزوجل! میں ان دونوں سے محبت کرتا ہوں تو بھی ان سے محبت کر اور جوان سے محبت کرتا ہے تو اس سے بھی محبت کر۔

(ترمذی: ص:239)

## سب سے زیادہ محبوب ہے

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اہل بیت میں سے کون سب سے زیادہ محبوب ہے۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

(حضرات) حسن و حسین رضی اللہ عنہما۔ (ترمذی: ص:239)

## سوار بھی کیا ہی اچھا ہے

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو اپنی گردن پر اٹھائے ہوئے تشریف لائے تو آپ رضی اللہ عنہ کو ایک شخص ملا اس نے عرض کیا:

اے نوجوان! تو کیا ہی اچھی سواری پر سوار ہے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

سوار بھی کیا ہی اچھا ہے۔ (مستدرک: ص 186)

## حضرت حسن رضی اللہ عنہ کا خطبہ

حضرت زہیر بن ارقم سے روایت ہے:

حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے خطبہ کے لئے قیام کیا تو ازدشنوءق میں ایک شخص نے کھڑے ہو کر کہا میں شہادت دیتا ہوں کہ میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کو گھٹنے کے بل بٹھاتے ملاحظہ کیا۔

اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرما رہے تھے۔

جو مجھ سے محبت کرتا ہے اس کو اس سے بھی محبت کرنی چاہیئے اور موجود شخص کو چاہیئے کہ اس بات کو اس تک پہنچا دے جو یہاں نہیں بیٹھا اور اگر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت کا سوال نہ ہوتا تو میں اس کو کسی کے سامنے بیان نہ کرتا۔ (مستدرک: ص 190)

## میں حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے محبت کرتا ہوں

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اے اللہ عزوجل! میں حسن سے محبت کرتا ہوں اور جو اس سے محبت کرے تو بھی اس سے محبت کر۔ (صحیح البخاری: ص 318)

## نبی کریم ﷺ کی گودِ اقدس میں بیٹھنا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

حضرت حسن رضی اللہ عنہ بھاگ کر آئے حتیٰ کہ آپ ﷺ کی گود میں بیٹھ گئے پھر نبی کریم ﷺ ان کا منہ کھول کر اپنا منہ ان کے منہ میں داخل فرما کر فرمانے لگے اے اللہ عزوجل! میں اس سے محبت کرتا ہوں اور جو اس سے محبت کرتا ہے اس سے تو بھی محبت کر۔ آپ ﷺ نے یہ الفاظ تین بار ارشاد فرمائے تھے۔ (صحیح مسلم: ص: 158)

## حضرت اُمّ فضل رضی اللہ عنہا کا دودھ پینا

مخارق سے روایت ہے:

حضرت ام فضل رضی اللہ عنہا نے کہا: یارسول اللہ (ﷺ)! میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ آپ ﷺ کے اعضاء میں سے ایک عضو میرے گھر میں ہے۔

آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

تم نے اچھا خواب دیکھا ہے، عنقریب فاطمہ (رضی اللہ عنہا) کے ہاں ایک لڑکا پیدا ہوگا تم اس کو دودھ پلاؤ گی پھر حضرت حسن رضی اللہ عنہ پیدا ہوئے اور حضرت ام فضل رضی اللہ عنہا نے ان کو دودھ پلایا۔ (اسد الغابہ: جز: 2، ص: 11)

## ہم آلِ محمد ﷺ کے لئے صدقہ جائز نہیں ہے

ابوالحوراء سے روایت ہے:

میں نے حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما سے پوچھا کہ آپ رضی اللہ عنہ کو رسول اللہ ﷺ سے سنی ہوئی کون سی احادیث مبارکہ یاد ہیں۔

حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے کہا:

مجھے یاد ہے کہ میں نے صدقہ کی کھجوروں میں سے ایک کھجور لی اور اس کو منہ میں رکھ لیا۔ رسول اللہ ﷺ نے اس کو میرے منہ سے نکال کر پھر صدقہ کی کھجوروں میں ڈال

دیا۔آپ ﷺ سے پوچھا گیا یارسول اللہ (ﷺ)!ان کھجوروں میں کیا حرج ہے؟

آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

ہم آل محمد (ﷺ) کے لئے صدقہ جائز نہیں ہے۔(اسد الغابہ:جز:2،ص:11)

## دو عظیم جماعتوں میں صلح کرانا

حضرت ابو بکرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

رسول اللہ ﷺ نے منبر پر چڑھ کر ارشاد فرمایا:

میرا یہ بیٹا سید ہے اللہ تعالیٰ اس کی وجہ سے دو عظیم جماعتوں میں صلح کرائے گا۔

(اسد الغابہ:جز:2،ص:11)

## خطبہ کے دوران اٹھانا

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

نبی کریم ﷺ ہمیں خطبہ ارشاد فرمارہے تھے اچانک حضرت حسن رضی اللہ عنہ اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ آئے وہ دونوں دوسرخ قمیصیں پہنے لڑکھڑا کر چل رہے تھے۔رسول اللہ ﷺ نے منبر سے اتر کر انہیں اٹھایا اور اپنے پاس بٹھا دیا۔

پھر آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

اللہ تعالیٰ نے سچ فرمایا ہے تمہارے مال اور اولاد فتنہ ہی ہیں میں نے ان دو بچوں کو لڑکھڑا کر چلتے ہوئے دیکھا تو میں صبر نہ کرسکا حتیٰ کہ میں نے اپنا خطبہ منقطع کیا اور ان کو اٹھایا۔(اسد الغابہ:جز:2،ص:12)

## گمراہی سے بچاؤ کا طریقہ

حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:میں تم میں وہ چیز چھوڑ کر جارہا ہوں جس کے ساتھ تم نے تمسک کیا تو کبھی گمراہ نہیں ہوگے ایک چیز دوسری سے عظیم ہے کتاب اللہ جو

آسمانوں سے زمین تک اللہ تعالیٰ کی رسی ہے اور میری عزت میرے اہل بیت۔ یہ دونوں چیزیں ہرگز الگ نہیں ہوں گی حتیٰ کہ میرے پاس حوض پر آئیں گی پس غور کرو تم میرے بعد ان کے لئے جانشین ہو گے۔ (اسد الغابہ: ج: 2، ص: 12)

## رسول اللہ ﷺ کے مشابہ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما سے زیادہ رسول اللہ ﷺ کے کوئی مشابہ نہیں تھا۔

(اسد الغابہ: ج: 2، ص: 12)

## نبی کریم ﷺ کی زبان مقدسہ چوسنا

ابو سلمہ بن عبد الرحمٰن سے روایت ہے:

نبی کریم ﷺ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے لئے اپنی زبان کو باہر نکالتے اور جب بچہ زبان کی سرخی کو دیکھتا تو اس کی طرف ڈھل جاتا۔ (الصواعق المحرقہ: ص: 138)

## نبی کریم ﷺ کی گردن یا پشت پر سوار ہونا

عبد اللہ بن عبد الرحمٰن بن زبیر سے روایت ہے:

نبی کریم ﷺ کے اہل میں سے حضرت حسن رضی اللہ عنہ سب سے زیادہ آپ ﷺ کے مشابہ اور آپ ﷺ کو محبوب تھے میں نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو آتے ہوئے دیکھا اور نبی کریم ﷺ سجدہ میں تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ کی گردن یا پشت پر سوار ہو گئے اور اپنی مرضی پر اترے اور میں نے رسول اللہ ﷺ کو حالت رکوع میں دیکھا کہ آپ ﷺ اپنی ٹانگوں کو کھلا فرما دیتے تا کہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ دوسری طرف سے سرک جائیں۔

(الصواعق المحرقہ: ص: 138)

## خوشبوئے مصطفیٰ کریم ﷺ

حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

نبی کریم ﷺ ہمیں نماز پڑھا رہے ہوتے اور حضرت حسن رضی اللہ عنہ چھوٹی عمر میں

ہوتے تھے آپ رضی اللہ عنہ آ کر سجدہ کی حالت میں کبھی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی پشت پر اور کبھی گردن پر بیٹھ جاتے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم آہستہ سے ان کو ہٹاتے جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز سے فراغت پائی تو لوگوں نے کہا: یارسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم)! آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس بچے کے ساتھ جو سلوک کرتے ہیں کسی اور کے ساتھ نہیں کرتے۔

تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

یہ میری خوشبو ہے اور میرا یہ بیٹا سردار ہے اور میرے لیے یہی بات کافی ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے ذریعے دو مسلمان گروہوں میں صلح کرائے گا۔ (الصواعق المحرقہ: ص: 138)

## حضرات حسن و حسین رضی اللہ عنہما سے محبت کا بدلہ

امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا ہے:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

جو مجھ سے حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما سے اور ان کے والدین سے محبت کرتا ہے وہ قیامت کے دن میرے درجہ میں میرے ساتھ ہوں گے۔ (مسند احمد: ص: 49)

## حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے کارنامے

امام احمد بن حجر ہیتمی مکی متوفی 974ھ لکھتے ہیں:

آپ رضی اللہ عنہ سید کریم، حلیم، زاہد، پرسکون، باوقار، حشمت والے اور سخی کی تعریف کے قابل تھے۔

حلیہ میں ابونعیم نے روایت کیا ہے:

حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

مجھے اپنے رب عزوجل سے اس حال میں ملاقات کرتے ہوئے شرم آتی ہے کہ میں اس کے گھر کی طرف پیدل نہیں چلا ہوں لہٰذا آپ رضی اللہ عنہ بیس سال بیت اللہ شریف کی طرف پیدل تشریف لاتے رہے۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے حاکم نے روایت کیا ہے:

حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے 25 حج پیدل کیے ہیں اور اونٹنیاں آپ رضی اللہ عنہ کے پاس کھینچ کرلائی جاتی رہیں۔

ابونعیم نے روایت کیا ہے:

آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے مال سے دو بار زکوٰۃ نکالی اور اللہ تعالیٰ نے آپ رضی اللہ عنہ کے مال کو تین بار تقسیم فرمایا حتیٰ کہ آپ رضی اللہ عنہ ایک جوتا عطا فرماتے اور دوسرا روک لیتے اور ایک موزہ دیتے اور دوسرا پاس رکھ لیتے۔ ایک شخص کے بارے میں آپ رضی اللہ عنہ نے سنا کہ وہ اللہ تعالیٰ سے دس ہزار درہم طلب کرتا ہے آپ رضی اللہ عنہ نے اس کو دس ہزار درہم بھجوا دیے۔

ایک شخص جو پہلے مال دار تھا اپنی غربت اور بدحالی کی شکایت لے کر آپ رضی اللہ عنہ کے پاس آیا۔

تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

تمہارے سوال کا استحقاق یہ ہے کہ جس سے میری معلومات میں اضافہ ہو کہ آپ کو کیا دینا چاہئے اور وہ دینا میرے لئے مشکل ہے اور میرا ہاتھ تمہاری اہلیت کے مطابق دینے سے عاجز ہے اور راہ خدا عزوجل میں کثیر مال کا دینا بھی تھوڑا ہی ہے اور جو میرے پاس ہے وہ تیرے شکر کے مطابق پورا ہے اور اگر تو تھوڑا قبول فرمائے اور مجھ سے جلسے کے اہتمام کے درد کو دور فرمادے تو تو نے جو کیا ہے میں اس میں تکلف نہیں کروں گا۔ اس نے عرض کیا اے فرزند دختر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں کم کو قبول کرلوں گا اور عطیہ پر شکریہ ادا کروں گا اور میں منع کرنے پر عذر گمان کروں گا۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے اپنے وکیل کو بلایا اور اس سے حساب کیا۔ اور ارشاد فرمایا مجھے زیادہ رقم ادا کرو اس نے پچاس ہزار درہم دیئے۔

آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

آپ کے پاس جو پانچ سو دینار تھے ان کا آپ نے کیا کچھ کیا ہے۔

اس نے عرض کیا:

وہ میرے پاس ہیں۔

آپ رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا:

لاؤ جب وہ لایا تو آپ رضی اللہ عنہ نے وہ دینار اور پچاس ہزار درہم اس شخص کو عطا فرمائے اور معذرت بھی کر لی۔

ایک بڑھیا نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ، حضرت حسین رضی اللہ عنہ اور حضرت عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہ کی ضیافت کی آپ رضی اللہ عنہ نے اس کو ایک ہزار دینار اور ایک ہزار بکریاں عطا فرمائیں اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے بھی اس کو اسی طرح دیا اور حضرت عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہ نے دو ہزار دینار اور دو ہزار بکریاں عطا فرمائیں۔

حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے بزار نے روایت کیا ہے: جب آپ رضی اللہ عنہ خلیفہ بنے تو ایک شخص نے نماز کی حالت میں آپ رضی اللہ عنہ پر حملہ کر دیا اور سجدے میں آپ رضی اللہ عنہ پر خنجر کا وار کیا تو آپ رضی اللہ عنہ نے خطبہ میں ارشاد فرمایا: اے اہل عراق ہمارے متعلق اللہ تعالیٰ کا تقویٰ اختیار کرو ہم آپ کے امیر اور مہمان بھی ہیں اور ہم وہ اہل بیت ہیں جن کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے۔

اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا (الاحزاب:33)

آپ رضی اللہ عنہ اس آیت کو بار بار تلاوت فرماتے رہے حتیٰ کہ سب مسجد والے رو دیئے۔

عمیر بن اسحاق نے ابن سعد سے روایت کیا ہے:

انہوں نے کہا: میں نے ایک بار کے علاوہ کبھی بھی آپ رضی اللہ عنہ کے منہ سے گندی بات نہیں سنی۔ آپ رضی اللہ عنہ کے اور عمرو بن عثمان بن عفان کے مابین کسی زمین کے بارے میں کوئی تنازع تھا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے کہا اس کا ہمارے پاس وہ ہے جو اس کو ذلت میں

ڈالے گا یہ وہ سخت کلمہ ہے جو میں نے آپ رضی اللہ عنہ سے سنا ہے۔ مروان نے آپ رضی اللہ عنہ کی طرف قاصد کو بھیجا جو آپ رضی اللہ عنہ کو گالیاں دیتا تھا وہ مدینہ منورہ کا عامل تھا اور ہر جمعہ کو منبر پر حضرت علی رضی اللہ عنہ کو گالیاں دیتا تھا۔

حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے اس کے قاصد سے فرمایا:

اس کو جا کر کہو! اللہ تعالیٰ کی قسم! میں آپ رضی اللہ عنہ کو گالیاں دے کر ان سے کوئی بات ختم نہیں کرنا چاہتا جو تو نے کہا ہے۔ اللہ تعالیٰ کے پاس تمہارے اور میرے جمع ہونے کا ایک ہی مقام ہے۔ اگر تم سچے ہو تو اللہ تعالیٰ تمہارے سچ کی آپ کو جزا دے گا اور اگر تم جھوٹے ہو تو اللہ تعالیٰ سخت بدلہ لینے والا بھی ہے۔

مروان نے ایک بار آپ رضی اللہ عنہ پر سختی کی اور آپ رضی اللہ عنہ نے سکوت فرمایا پھر اس نے دائیں ہاتھ سے ناک کا گندہ مادہ نکالا۔ تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: تمہارا برا ہو کیا تمہیں علم پتہ نہیں کہ دایاں ہاتھ منہ کے لئے اور بایاں شرم گاہ کے لئے ہے۔ تم پر افسوس ہے تو مروان نے سکوت اختیار کیا۔

آپ رضی اللہ عنہ عورتوں کو بہت زیادہ طلاق دینے والے تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ محبت کرنے والی عورت کو ترک کر دیا کرتے تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے نوے (90) عورتوں سے شادی فرمائی۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے ابن سعد نے روایت کیا ہے:

آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

اے کوفہ والو! حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو عورتیں نہ دو وہ بہت طلاق دینے والے شخص ہیں۔

تو ایک ہمدانی نے کہا:

ہم اس کو ضرور لڑکیاں بیاہیں گے وہ جس سے راضی ہو اس کو رکھ لے اور جس کو ناپسند کرے اس کو طلاق دے دے۔

جب آپ رضی اللہ عنہ نے وفات پائی تو مروان آپ رضی اللہ عنہ کے جنازہ پر بہت رویا تو حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے اس کو فرمایا کیا تم اس شخص پر روتے ہو جس کو تم نے سخت اذیتیں دی ہیں۔ اس نے جواب دیا میں یہ اس آدمی سے کرتا تھا جو پہاڑ سے زیادہ بردبار تھا۔

ابن عساکر نے روایت کیا ہے:

آپ رضی اللہ عنہ سے کہا گیا کہ ابوذر کہتے ہیں کہ مجھے دولت مندی کی بدولت غربت، صحت کی بدولت بیماری بہت زیادہ محبوب ہے ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ ابوذر پر رحم فرمائے۔ میں کہتا ہوں کہ جو شخص خود کو اس اچھائی کے حوالے کردے جو اللہ تعالیٰ نے اس کے لئے پسند فرمائی ہے کہ اس کو اس حالت کے علاوہ جو اللہ تعالیٰ نے اس کے لئے پسند کی ہے دوسری کی آرزو نہیں رکھنی چاہیے۔ آپ رضی اللہ عنہ ہر سال ایک لاکھ روپیہ خرچ کرتے تھے۔ ایک سال حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے روپیہ روک لیا اور آپ رضی اللہ عنہ بہت تنگ ہو گئے۔ ارشاد فرمایا میں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو اپنے بارے میں یاد دلانے کے لئے خط لکھنے کے لئے سیاہی منگوائی پھر میں رک گیا میں نے خواب میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: حسن (رضی اللہ عنہ) کیا حال ہے؟ میں نے عرض کیا: ابوجان! اچھا ہوں اور اس کے ساتھ ہی میں نے مال کے رک جانے کی شکایت کی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کیا تم نے اپنی طرح کے بندوں کو یاددہانی کے لئے سیاہی منگوائی تھی۔ میں نے جواب دیا: ہاں! یارسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم)! میں کیا کہا کروں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: یہ دعا کیا کرو: اے اللہ عزوجل! میرے قلب میں اپنی امید دے دے اور اپنے علاوہ میری امیدیں ختم کردے حتیٰ کہ میں تیرے علاوہ کسی سے امید نہ رکھ سکوں: اے اللہ عزوجل! جس چیز سے میری طاقت کمزور اور میرا عمل کم ہو اور میری رغبت اور میرا سوال اس کو نہ پہنچے اور جو تو نے اولین و آخرین میں سے کسی کو عطا فرمایا ہے اس یقین کے بارے میری زبان پر بات نہ چلے: اے ارحم الراحمین مجھے اس سے خاص کر۔ آپ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی قسم! ابھی ہفتہ نہ گزرا تھا کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے میری

طرف ایک کروڑ پانچ لاکھ روپے بھیج دیئے تو میں نے کہا! سب تعریفیں اس ذات باری تعالیٰ کے لئے ہیں جو یاد کرنے والے کو ہرگز نہیں بھولتا اور اس سے دعا کرنے والا نامراد نہیں لوٹتا پھر میں نے رسول اللہ ﷺ کی خواب میں زیارت کی آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: حسن (رضی اللہ عنہ) کیا حال ہے؟ میں نے کہا: یارسول اللہ (ﷺ)! ٹھیک ہوں اور میں نے آپ ﷺ سے بات بیان کی۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: اے بیٹے جو خالق سے امید رکھتا ہے وہ مخلوق سے امید نہیں رکھتا جب آپ رضی اللہ عنہ کی وفات کا وقت قریب آیا تو آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے بھائی سے فرمایا: اے بھائی! آپ رضی اللہ عنہ کے والد رضی اللہ عنہ نے خلافت کو پسند کیا تو اللہ تعالیٰ نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو خلافت عطا فرمادی پھر پسند کیا تو اللہ تعالیٰ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو خلافت عطا فرمادی پھر شوریٰ کے وقت آپ رضی اللہ عنہ کو یقین حاصل تھا کہ خلافت مجھے نصیب ہوگی۔ اللہ تعالیٰ نے اس کو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو عطا فرما دی۔ جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ شہادت حاصل فرما گئے تو آپ رضی اللہ عنہ کی بیعت کی گئی پھر آپ رضی اللہ عنہ سے جھگڑا کیا گیا حتیٰ کہ آپ رضی اللہ عنہ نے تلوار پکڑ لی لیکن خلافت کا معاملہ آپ رضی اللہ عنہ کے لئے درست نہ ہوا۔ اللہ تعالیٰ کی قسم میرے نزدیک اللہ تعالیٰ ہم میں نبوت اور خلافت کو جمع نہیں فرمائے گا۔ میں جانتا ہوں کہ کوفہ کے لوگ جس بات سے آپ رضی اللہ عنہ کو تنگ کر کے خروج کروائیں گے میں نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے نبی کریم ﷺ کے ساتھ دفن ہونے کی آرزو کی ہے اور آپ رضی اللہ عنہا نے اس کو قبول فرمالیا جب میں وصال فرما جاؤں تو سیدتنا عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے پاس جا کر اس بات کا مطالبہ کرنا میرا گمان ہے کہ لوگ جلد ہی اس کو روک لیں گے اگر وہ اس طرح کریں تو ان سے مباحثہ نہ کرنا جب آپ رضی اللہ عنہ وصال فرما گئے تو حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے پاس جا کر پیغام دیا تو آپ رضی اللہ عنہا نے جواب دیا کہ یہ تو ایک نعمت اور عزت کی بات ہے۔ مروان نے ان کو روکا تو حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ اور آپ رضی اللہ عنہ کے ساتھیوں نے ہتھیار اٹھا لیے حتیٰ کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے آپ رضی اللہ عنہ کو واپس فرمادیا پھر آپ رضی اللہ عنہ کو اپنی والدہ محترمہ

کے پہلو میں بقیع میں دفن فرمادیا گیا۔ (الصواعق المحرقہ: ص 139 تا 140)

## حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی شہادت

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما کی تاریخ وصال میں اختلاف ہے۔

ایک قول یہ ہے: 49ھ میں وصال ہوا۔

ایک قول یہ ہے: 50ھ میں وصال ہوا۔

ایک قول یہ ہے:

51ھ میں وصال ہوا۔

حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے وصال کا سبب یہ تھا کہ آپ رضی اللہ عنہ کی بیوی جعدہ بنت الاشعث بن قیس نے آپ رضی اللہ عنہ کو زہر پلا دیا تھا آپ رضی اللہ عنہ اس زہر کے اثر سے چالیس دن بیمار رہے اور پھر وصال فرما گئے جب آپ رضی اللہ عنہ کا مرض زیادہ ہو گیا تو آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے بھائی حضرت حسین رضی اللہ عنہ سے کہا: اے بھائی! مجھے تین بار زہر پلایا گیا لیکن اس بار سب سے زیادہ شدید زہر تھا جس سے میرا جگر کٹ رہا ہے۔ حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے کہا! آپ رضی اللہ عنہ کو کس نے زہر دیا ہے؟ کہا تم یہ سوال کیوں کر رہے ہو؟ کیا تم ان سے قتال کرو گے؟ میں ان کا معاملہ اللہ تعالیٰ کے سپرد کرتا ہوں۔ وفات کے وقت حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو پیغام بھیجا کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ دفن ہونا چاہتا ہوں۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے اجازت دے دی۔ وفات کے بعد حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے دوبارہ اجازت طلب کی گئی حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے دوبارہ خوشی سے اجازت دے دی لیکن بنوامیہ کے امراء نے مزاحمت کی اس لیے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی دوسری وصیت کے مطابق آپ رضی اللہ عنہ کو بقیع میں دفن کر دیا گیا۔ (اسد الغابہ: جز: 2، ص: 15)

امام احمد بن حجر ہیتمی مکی متوفی 974ھ لکھتے ہیں:

حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے وصال کا سبب یہ ہے کہ آپ رضی اللہ عنہ کی زوجہ جعدہ دختر اشعث

بن قیس الکندی کو یزید نے آپ رضی اللہ عنہ کو زہر دینے کے لئے خفیۃً بھجوایا۔ یزید نے آپ رضی اللہ عنہ کی شادی اس عورت سے کرائی اور اس کے لئے ایک لاکھ روپے خرچ کیے اور اس نے آپ رضی اللہ عنہ کو زہر دے دیا۔ آپ رضی اللہ عنہ چالیس دن تک بیمار رہے جب آپ رضی اللہ عنہ وصال فرما گئے تو اس نے یزید کو وعدہ پورا کرنے کے بارے میں پوچھا اس نے جواب دیا ہم نے تو حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے لئے بھی تمہیں پسند نہیں کیا تو پھر آپ کو اپنے لئے کس طرح پسند کرتے ہیں۔ (الصواعق المحرقہ: ص:140)

**واللہ ورسولہ اعلم عزوجل وصلی اللہ علیہ وسلم**



# حضرت حسین بن علی رضی اللہ عنہما

حضرت حسین رضی اللہ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی ونواسے اور حضرت علی المرتضٰی رضی اللہ عنہ کے فرزند ارجمند ہیں۔ آپ رضی اللہ عنہ کو سید الشہداء کہا جاتا ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ کا بچپن نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی گود میں گزرا حتیٰ کہ یزید کے سپاہیوں نے آپ رضی اللہ عنہ کو کئی دن پیاسا بھوکا رکھ کر شہید کر دیا۔

## نام ونسب

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

حضرت حسین رضی اللہ عنہ کا نام ونسب یہ ہے۔

حسین بن علی بن ابی طالب بن عبدالمطلب بن ہاشم بن عبدمناف القرشی الہاشمی۔

(اسد الغابہ: ج:2، ص:18)

## حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی کنیت

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

آپ رضی اللہ عنہ کی کنیت ابوعبداللہ ہے۔ (اسد الغابہ: ج:2، ص:18)

## سینہ اقدس سے نیچے تک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے مشابہ تھے

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

آپ رضی اللہ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے خوشبودار پھول تھے اور سینہ سے نیچے تک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے مشابہ تھے۔ (اسد الغابہ: ج:2، ص:18)

## نبی کریم ﷺ نے ولادت کے وقت کان میں اذان دی

علامہ محمد بن محمد شیبانی ابن الاثیر جزری متوفی 630ھ لکھتے ہیں:

جب آپ رضی اللہ عنہ کی ولادت ہوئی تو نبی کریم ﷺ نے آپ رضی اللہ عنہ کے کان میں اذان دی۔ (اسد الغابہ: ج:2،ص:18)

## نبی کریم ﷺ نے نام حضرت حسین رضی اللہ عنہ رکھا

حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

جب حضرت حسن رضی اللہ عنہ پیدا ہوا تو میں نے ان کا نام حرب رکھا رسول اللہ ﷺ تشریف لائے اور ارشاد فرمایا: مجھے میرا بیٹا دکھاؤ تم نے اس کا کیا نام رکھا ہے؟ ہم نے عرض کیا: حرب۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: نہیں وہ حسن رضی اللہ عنہ ہے پھر جب حضرت حسین رضی اللہ عنہ پیدا ہوئے تو میں نے ان کا نام حرب رکھا۔ نبی کریم ﷺ تشریف لائے اور فرمایا: مجھے میرا بیٹا دکھاؤ تم نے اس کا کیا نام رکھا ہے۔ ہم نے عرض کیا: حرب۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: نہیں وہ حسین رضی اللہ عنہ ہے پھر جب میرا تیسرا بیٹا پیدا ہوا تو میں نے اس کا نام حرب رکھا۔ نبی کریم ﷺ تشریف لائے ارشاد فرمایا: مجھے میرا بیٹا دکھاؤ تم نے اس کا کیا نام رکھا ہے؟ ہم نے عرض کیا: حرب۔ نہیں وہ محسن ہے۔ پھر ارشاد فرمایا: میں نے حضرت ہارون علیہ السلام کی اولاد پر ان کے نام رکھے ہیں شبر و شبیر و مبشر۔

(اسد الغابہ: ج:2،ص:18)

## حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ چار ہجری میں پیدا ہوئے

لیث بن سعد سے روایت ہے:

حضرت حسین رضی اللہ عنہ شعبان کی آخری تاریخوں میں 4ھ میں پیدا ہوئے۔

(اسد الغابہ: ج:2،ص:18)

## حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے ایک سال دس ماہ بعد پیدا ہوئے

حضرت قتادہ رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے:

حضرت حسین رضی اللہ عنہ، حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی ولادت کے ایک سال دس ماہ بعد پیدا ہوئے۔(اسد الغابہ: ج:2،ص:19)

## حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ سے محبت رکھنے والا

حضرت یعلیٰ بن مرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

(حضرت) حسین (رضی اللہ عنہ) مجھ سے ہے اور میں حسین (رضی اللہ عنہ) سے ہوں اللہ تعالیٰ اس سے محبت رکھے جو حسین (رضی اللہ عنہ) سے محبت رکھتا ہو۔(اسد الغابہ: ج:2،ص:19)

## حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سب سے زیادہ مشابہ تھے

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

عبید اللہ بن زیاد کے پاس حضرت حسین بن علی رضی اللہ عنہ کا سر لایا گیا وہ اس کو طشت میں رکھ کر کریدنے لگا اور آپ رضی اللہ عنہ کے حسن کے متعلق تنقیدی کلمہ کہا: حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سب سے زیادہ مشابہ تھے آپ رضی اللہ عنہ کے سر میں وسمہ سے خضاب لگا ہوا تھا۔(اسد الغابہ: ج:2،ص:20)

## جنتی نوجوانوں کے سردار

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

(حضرت) حسن و (حضرت) حسین (رضی اللہ عنہما) جنتی نوجوانوں کے سردار ہیں۔

(سنن ترمذی: ص:238)

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

میرے یہ دونوں بیٹے (حضرت) حسن و (حضرت) حسین (رضی اللہ عنہما) جنتی نوجوانوں کے سردار ہیں اور ان کے والدان دونوں سے بہتر ہیں۔(معجم الاوسط: ج:2،ص:347)

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

کیا تم نے اس بادل کو ملاحظہ نہیں کیا جو اس سے پہلے میرے سامنے آیا تھا وہ ایک فرشتہ تھا جو اس رات سے پہلے کبھی زمین پر نہیں اترا اس نے اپنے رب عزوجل سے مجھے سلام فرمانے اور یہ خوشخبری دینے کے لئے اجازت مانگی ہے کہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ بہشتی نوجوانوں کے سردار ہیں اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا جنتی عورتوں کی سردار ہے۔ (سنن نسائی: ص:80)

## حضرت حسین رضی اللہ عنہ میری جرأت

حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

حضرت حسن رضی اللہ عنہ میری ہیبت اور سرداری اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ میری جرأت اور سخاوت کی علامت ہے۔ (معجم الکبیر: ص:423)

## حضرت حسن و حضرت حسین رضی اللہ عنہما میری دنیا کی خوشبو ہیں

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

حضرت حسن و حضرت حسین رضی اللہ عنہما دونوں میری دنیا کی خوشبو ہیں۔

(الصواعق المحرقہ: ص:495)

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

بے شک میرے یہ دونوں بیٹے دنیا میں میری خوشبو ہیں۔ (سنن الترمذی: ص:240)

## نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی دعا مبارکہ

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

یہ دونوں میرے اور میری صاحبزادی کے فرزند ہیں: اے اللہ عزوجل! میں ان سے محبت کرتا ہوں لہٰذا تو بھی ان سے محبت کر اور جوان دونوں سے محبت کرتا ہے اس سے بھی محبت کر۔ (سنن الترمذی: مناقب الحسن والحسین رضی اللہ عنہما: ص: 239)

## حضرت حسن رضی اللہ عنہ مجھ سے و حضرت حسین رضی اللہ عنہ علی رضی اللہ عنہ سے ہیں

حضرت مقدام بن معدیکرب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

حضرت حسن رضی اللہ عنہ مجھ سے اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے ہیں۔

(الصواعق المحرقۃ: ص: 496)

## حضرت حسین رضی اللہ عنہ کی صفت

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: میری خالہ کے بیٹوں کے علاوہ حضرت عیسیٰ بن مریم رضی اللہ عنہما اور حضرت یحییٰ بن زکریا علیہما السلام کے حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما بہشتی نوجوانوں کے سردار ہیں اور حضرت مریم رضی اللہ عنہا کے علاوہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا جنتی عورتوں کی سردار ہیں۔ (معجم الکبیر: مناقب حسن بن علی رضی اللہ عنہما: ص: 38)

## حضرات حسن و حسین رضی اللہ عنہما عرش کی تلواریں ہیں

حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

حضرت حسن و حضرت حسین رضی اللہ عنہما عرش کی تلواریں ہیں۔

(معجم الاوسط: اول الکتاب: ص: 108)

## حضرات حسن و حسین رضی اللہ عنہما اسباط میں سبطین ہیں

حضرت یعلیٰ بن مرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

حضرت حسین رضی اللہ عنہ مجھ سے ہیں اور میں اس سے ہوں اور جو حضرت حسین رضی اللہ عنہ سے محبت کرے گا اللہ تعالیٰ اس سے محبت کرے گا حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما اسباط میں سبطین ہیں۔ (سنن الترمذی: مناقب الحسن والحسین رضی اللہ عنہما: ص: 245)

## حضرت حسن و حسین رضی اللہ عنہما سے بغض رکھنے والا

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

جو حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما سے محبت کرتا ہے وہ مجھ سے محبت کرتا ہے اور جو ان سے بغض رکھتا ہے وہ مجھ سے بغض کرتا ہے۔

(سنن ابن ماجہ: فضل الحسن والحسین ابن علی w: ص: 164)

## صاحبزادوں کا نام حضرت حسن و حضرت حسین رضی اللہ عنہما رکھنے کی وجہ

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

ارشاد فرمایا:

حضرت ہارون علیہ السلام نے اپنے بیٹوں کا شبر اور شبیر نام رکھا اور میں نے حضرت ہارون علیہ السلام کے مطابق اپنے بیٹوں کا نام حضرت حسن رضی اللہ عنہ اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ رکھا ہے۔ (الصواعق المحرقہ: ص: 498)

## حضرات حسن و حسین رضی اللہ عنہما اہل جنت کے اسماء میں سے دو اسم ہیں

حضرت عمران بن سلیمان سے روایت ہے:

حضرت حسن و حضرت حسین رضی اللہ عنہما اہل جنت کے اسماء میں سے دو اسم ہیں۔ عرب جاہلیت میں یہ دونوں اسم رکھا کرتے تھے۔ (الصواعق المحرقہ: ص: 192)

## شہادت کی خبر

شہادت کی خبر کے متعلق یہ روایات ہیں۔

## روایت:1

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے: رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

مجھے حضرت جبرائیل علیہ السلام نے بتایا ہے کہ میرا بیٹا حضرت حسین رضی اللہ عنہ میرے بعد طف کی زمین میں شہید کیا جائے گا اور وہ میرے پاس اس جگہ کی مٹی بھی لائے اور بتایا کہ اس مقام پر وہ شہید ہوں گے۔ (معجم الکبیر: باب الحسین بن علی بن طالب رضی اللہ عنہما: 107)

## روایت:2

حضرت ام فضل بنت حرث رضی اللہ عنہا سے روایت ہے:

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

حضرت جبرائیل علیہ السلام نے مجھے آ کر بتایا کہ میری امت میرے اس بیٹے یعنی حضرت حسین رضی اللہ عنہ کو جلد ہی شہید کر دے گی اور وہ میرے پاس سرخ مٹی بھی لائے۔

(مستدرک: اول فضائل ابی عبداللہ الحسین ابن علی رضی اللہ عنہما، ص: 194)

## روایت:3

حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے:

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

میرے پاس گھر میں ایک فرشتہ آیا جو اس سے قبل کبھی نہیں آیا اس نے مجھ سے کہا: تیرا یہ بیٹا حضرت حسین رضی اللہ عنہ شہید کیا جائے گا اور اگر آپ ﷺ پسند فرمائیں تو میں اس مقام کی مٹی آپ ﷺ کو دکھاؤں جس مقام پر یہ شہید کیا جائے گا۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: پھر اس نے سرخ مٹی نکال کر دکھائی۔

(مسند احمد: حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا زوج النبی ﷺ، ص: 477)

## روایت:4

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

